ما شاء اللہ لا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم

دواسازی کا اُستاد

یہ کتاب لاجواب

من تالیف فقیر حقیر حاجی محمد اصغر علی لودہانوی

# گنجینۂ عطاری

المعروف

# دواسازی

حسب فرمائش چند احباب برائے افادہ خاص و عام

ٹریڈ مارک

سنہ ۱۹۲۸ء

دوسری دفعہ ہزار۔ قیمت ایک روپیہ آٹھ آنہ

بغیر محصول

مطبع کاشی رام سٹیم پریس لاہور میں طبع شد

# تحفہ بے نظیر

## نسخہ مُجرّب دافع جریان

بیجبند ۔ بہمن سرخ ۔ بہمن سفید ۔ کمرکس ۔ موصلی سنبل ۔ موصلی سفید
موصلی سیاہ ۔ خولنجان یعنی پان کی جڑ ۔ تخم فندق ۔ تخم تمر ہندی ۔ مغز تخم
تخم سردالی ۔ شقاقل ۔ ثعلب مصری ۔ ریشہ برگد جو سایہ میں خشک کی ہو
اسگند ناگوری ۔ ہر ایک تولہ تولہ ۔ پھول مکھانہ ۔ گوند آم ۔ گوند ڈھاک ہر ایک
دو تولہ ۔ ست بیروزہ ۔ چھال درخت ارجن ہر ایک چار چار تولہ ۔ ستبوس
چھ تولہ ۔ سب کو علیحدہ علیحدہ باریک پیسکر چھان کر سب کے برابر شکر
یعنی کھانڈ دیسی ملا کر چھ ماشہ کی پوڑیہ بنا کر رکھ لیں +

پھر اکیس روز برابر صبح و شام ایک ایک پوڑیہ دودھ گاؤ سے پھانک
لیا کریں نہایت مفید سفوف ہے +

پرہیز ۔ ترش اور تیل والی اشیاء اور جماع سے کریں یہ نسخہ ہر مزاج کے
بفضل خدا موافق آرہا ہے +

**اطلاع** } اگر آپ خود یہ سفوف تیار نہ کر سکیں تو دواخانہ حاجی
محمد صغر علی اینڈ سنز لودیانہ سے طلب فرمائیں
تیار کر کے عمدہ بکفایت آپ کو روانہ کر دینگے ۔ خط صاف اور پتہ خوشخط لکھنا ضروری
ہے ۔ ورنہ تعمیل نہ ہوگی ۔ بعض شخص پتہ اپنا بہت خراب تحریر کرتے ہیں
لئے تاکید ہے ۔ کہ پتہ نہایت صاف لکھنا چاہئیے +

رقیمہ نیازمند

**حاجی محمد اصغر علی مؤلف گنجینہ عطاری لودیانہ**

# دیباچہ

الحمد للہ رب العالمین و الصلوٰۃ والسلام علی رسولہ و آلہ و اصحابہ اجمعین

بعد حمد و سپاس کے احقر خادم الحکماء حاجی محمد اصغر علی خلف حاجی جھنڈو مرحوم
ننہ کو ویانہ عرض پرداز ہے۔ کہ خدا کا شکر ہے۔ کہ میری تصنیف و تالیف کردہ دوسری کتابوں
۔ لوگوں نے فائدہ اُٹھا کر مجکو مجبور کیا کہ ایک رسالہ فن دَوَا سازی کے متعلق سلیس اُردو
ں طبع کرایا جائے۔ تاکہ پبلک کو فائدہ ہو

جس طرح سے انگریزی طب نے اپنے گھر اور مرکز سے باہر نکل کر جسقدر ترقی اور ہر دلعزیزی
حاصل کی ہے وہ بیان سے باہر ہے +

اس ترقی کی سب سے بڑی وجہ دَوَا سازی مجکو معلوم ہوئی ہے۔ افسوس ہے کہ ہمارا
سی طریق علاج جو زمانہ دراز سے مستند طور پر شفا بخش اور سریع الاثر رہا ہے جس کو تمام اہل دنیا
نے مانا ہوا ہے لیکن صرف کمی اس بات کی ہے کہ ہمارے دواساز [illegible] صاحبان اکثر
علم طب سے ناآشنا ہیں۔ اور اسی سبب سے کوئی دوا پوری تسلی بخش نہیں ملتی اور یہی سبب
ہے کہ فائدہ بھی پورا نہیں ہوتا ہے +

سو ان باتوں کو دیکھکر میرے احبابوں نے مجکو مجبور کیا کہ ایک رسالہ فن دَوَا سازی
یعنی مکمل عطاری میں تحریر کروں جس سے ہر ایک دوکاندار کو ہر قسم کا شربت۔ عرق۔ معجون۔
جوارش۔ لعوق۔ خمیرہ وغیرہ کل مرکب دواؤں کے باقاعدہ نسخے مل جائیں۔ اور کسی چیز کے
بنانے میں مشکل پیش نہ آئے +

سو الحمد للہ اب یہ چند اوراق میں آپکو پیش کرتا ہوں۔ جو مجھے اُمید ہے کہ خاص نظر سے
دیکھکر فائدہ اُٹھا کر اس خاکسار کو دعا خیر سے یاد فرمائینگے +

اس کتاب کا نام فن دوا سازی المعروف مکمل گنجینۂ عطاری رکھا ہے۔ اس کتاب میں فصل ہر ترکیب آسان اور مکمل عام فہم درج کرنے کی کوشش کی گئی ہے۔ اور ہر نسخہ نہایت مجرب حکمائے متقدمین و متاخرین اور زمانہ حال کے اطبا نامدار کے زیر مطلب کے ہیں۔ اور بہت نسخے ایسے ایسے درج کردیئے گئے ہیں جو خاکسار نے بڑی جانفشانی اور زر کثیر صرف کرکے حاصل کئے تھے۔ القصہ اس کتاب کو اپنی طرف سے نہایت مکمل کیا ہے تاکہ پھر دوسری کتاب کے دیکھنے کی ضرورت نہ پڑے اور ہر دوکاندار جو چیز تیار کرنا چاہے۔ وہ فوراً اس کو دیکھکر تیار کرلیوے +

مجھے اُمید ہے کہ جس طرح سے میری حکمت کی کتابیں یعنی گنجینۂ طبیب حصہ اوّل حصہ دوم۔ حصہ سوم۔ حصہ چہارم اور طبیب نسواں اور کلید نوشتہ قسمت۔ رسالہ صابون سازی وغیرہ مقبول ہوئی ہیں۔ اُسی طرح سے یہ بھی فن دوا سازی میں قبول ہووے۔ اور جہاں کوئی سہو یا خطا پائیں اپنا خوشہ چین خادم سمجھکر صحت و درستی فرما کر خاکسار کو بھی اطلاع دیں۔ تاکہ آئندہ آڈیشن میں اس کی اصلاح کی جاوے +

## اس کتاب کو سات بابوں میں منقسم کیا گیا ہے

**باب اوّل**۔ جس میں آٹھ فصلیں ہیں **فصل اوّل** اوزان ادویہ **فصل دوم**۔ مقام دوا سازی و اوزار **فصل سوم**۔ اختراعات ابتدائے مرکبات **فصل چہارم**۔ بیان اوقات لینے ادویات اور مدت بقائے قوت ان کی ہیں **فصل پنجم**۔ بیچ قواعد بنانے دوائے مفرد کے دوائے مفرد سے بغرض لطافت یا بقائے قوت یا جودت تاثیر کے **فصل ششم**۔ بیچ قواعد اصلاح اور تدبیر اجزائے مفرد کے **فصل ہفتم** بنانے ایسے ادویہ کے جس کی کیفیت صالحہ سریع الاثر والی ہے **فصل ہشتم**۔ دستورات بنانے ایسے ادویہ کے کہ جس کی ماہیت و کیفیت دیر تک قائم و باقی رہے +

**باب دوم**۔ جس میں چھ فصلیں ہیں **فصل اوّل** تیزاب **فصل دوم**۔ سکنجبین

فصل سوم شربت۔ فصل چہارم سرکہ جات۔ فصل پنجم عرقیات ہر قسم۔ فصل ششم ماء الاصول و ماء اللحم
باب ۳ سوم۔ جس میں ستاراں فصلیں ہیں فصل اول اطریفلات۔ فصل دوم انوشدارو
فصل سوم ایارجات۔ فصل چہارم اچار۔ فصل پنجم برش پرشعثا۔ فصل ششم جوارشات۔
فصل ہشتم حلواجات و خمیراجات۔ فصل نہم دیاقوزہ۔ فصل دہم دواء المسک۔
فصل یازدہم۔ زرعونیات۔ فصل دوازدہم گلقند۔ فصل سیزدہم۔ لبوب لعوق۔
فصل چہاردہم۔ مفرحات۔ فصل پانزدہم۔ مربہ جات۔ فصل شش دہم معاجین یعنی
شدہ کھونٹے والیاں۔ فصل ہفتدہم یاقوتی +
باب ۴ چہارم۔ جس میں دو فصلیں ہیں فصل اول چوب یعنی گولیاں فصل دوم اقراص یعنی قرص +
باب ۵ پنجم۔ جس میں پانچ فصلیں ہیں فصل اول سفوفات۔ فصل دوم سعوطات۔
فصل سوم۔ نسوار فصل چہارم کحل فصل پنجم مستی ہر قسم +
باب ۶ ششم۔ جس میں دو فصلیں ہیں فصل اول روغنیات۔ فصل دوم مرہم +
باب ساتواں۔ لغات ادویات جس میں بعض الفاظ حل طلب مذکورہ مکمل گنجینہ عطاری
حل کیا گیا ہے۔ جس سے ہر دواساز کو بہت ہی زیادہ مدد ملیگی۔ اور یہ بہت محنت کرکے لکھی گئی ہے
امید ہے۔ کہ یہ مکمل گنجینہ عطاری بہت ہی زیادہ مقبول ہوکر سب کو اپنا گرویدہ کریگی۔ اور
جو نسخہ تیار کرنا ہوگا۔ وہ اس کو دیکھکر تیار کرلیا جائیگا +

رقیمہ دعاگو

## حاجی محمد اصغر علی مؤلف۔ لودیانوی

ماہ اپریل ۱۹۲۸ء

اطلاع۔ کتابیں اور ہر قسم کی مفرد دواؤں کے ملنے کا پتہ:-
حاجی محمد اصغر علی سوداگر لودیانہ

# باب اوّل

جس میں آٹھ فصلیں ہیں

## فصل اوّل نقشہ اوزان ادویہ

| نام وزن | کیفیت | نام وزن | کیفیت |
|---|---|---|---|
| چاول | ۸ خشخاش برابر ہے | ایک پونڈ | ساڑھے سات چھٹانک یعنی ۳۰، تو |
| رتی یا سرخ | ۸ چاول کی ہوتی ہے | درم | ۳ ماشہ ۴ رتی کا ہوتا ہے۔ |
| ماشہ | ۸ رتی کا ہوتا ہے | درہم | ۸ جو بھر کا ہوتا ہے |
| تولہ | ۱۲ ماشہ کا ہوتا ہے | دام | ایک تولہ ۸ ماشہ کا ہوتا ہے۔ |
| چھٹانک | ۵ تولہ کی ہوتی ہے۔ | مثقال | ۴ ماشہ ۴ رتی کا ہوتا ہے |
| سیر شاہی | ۱۲ ماشہ کا ہوتا ہے۔ | ٹانک یا ٹنک | ۴ ماشہ برابر کا ہوتا ہے |
| سیر انگریزی | ۸۰ تولہ کا کہلاتا ہے۔ | آکش | چار ٹانک یعنی ۱۶ ماشہ برابر ہے |
| من | ۴۰ سیر کا ہوتا ہے | بہلولی | ۱۴ ماشہ کے برابر ہوتا ہے |
| رطل | ۴۳ تولہ ساڑھے چار ماشہ کا ہوتا ہے + | دینار | ایک مثقال شرعی یعنی ساڑھے چار ماشہ |
| | | دانگ یا دانق | طب ۴ رتی بموجب شرع |
| پیسہ | ۲ ماشہ چار رتی جو وکٹوریہ کا پیسہ ہوتا ہے + | ارزہ | ایک چاول کے برابر ہے |
| | | اوقیہ | ساڑھے سات مثقال ہے |
| ایک گرین | نصف رتی کے برابر | استار | ساڑھے چار مثقال کا ہے |
| ۲۴ گرین | دو ماشہ برابر | باقلا | ساڑھے سات رتی کا ہے |
| ایک ڈرام | ۶۴ گرین یعنی ۴ ماشہ بھر ہے | حبہ | دو جو کے برابر ہے |
| ۸ ڈرام یا اونس | ڈھائی تولہ برابر ہے | قیراط | تین رتی بعض چار رتی کہتے ہیں |
| ۱۶۔ اونس | چالیس ۴۰ تولہ برابر ہے | کڑو | اکیس ۲۱ تولہ چار ماشہ کا کہتے ہیں |

# فصل دوم مقام دواسازی واوزار

اکثر یونانی دوا ساز یعنی عطار بیٹھ کر نسخہ تیار کرتے ہیں۔ تاہم ہر ایک احتیاط نسخہ سازی کی روشنی میں پوری پوری ہونی چاہیئے۔ اور نسخہ بناتے وقت بہت بات چیت نہ ہونی چاہیئے ایسا نہ ہو کہ نسخہ بنانے والے کی توجہ باتوں کی طرف ہو جاوے۔ اور نسخہ میں یا تو دوائی بڑھ جائے یا وزن کم زیادہ ہو جاوے۔ یا کوئی زہردار دوا سہواً پڑ جاوے۔ جس کا خمیازہ مریض کو اٹھانا پڑے۔ نسخہ بناتے وقت اس بات کا خیال بہت رکھنا چاہیئے۔ کہ کوئی غلطی نہ ہو وے اور ایک بڑے کاغذ پر نسخہ کے جدا جدا جزو رکھکر دوبارہ دیکھکر پھر اکٹھے کرنے چاہیئے۔ اور جہاں تک ہو سکے وزن پورا پورا ہر دوا کا ڈالیں اور پھر مریض کو اچھی طرح سے سمجھا دیں کہ آیا اس کو پکانا ہے۔ یا گھوٹ کر دینا ہے۔ اور یہ بھی احتیاط رکھو کہ جب کوئی نسخہ بناؤ۔ تو اُس میں دیکھ لو کہ کوئی دوا زہردار جو ہے اس کا وزن تو درست طبیب نے لکھا ہے۔ ایسا تو نہیں کہ غلطی میں زیادہ لکھا گیا۔ اس بات کا ضرور عطار کو یاد کر لینا چاہیئے۔ اور جو نسخے درج ہیں یہ خوراک پورے عمر کے لئے ہے۔ بچّے کو عمر کا لحاظ کر کے دینی چاہیئے اور دوکان میں دو ترازو ہونے چاہئیں۔ ایک بڑا دوسرا چھوٹا رتی۔ ماشہ۔ تولہ۔ وزن کرنے والا۔ اور ایک ایسا گلاس جس سے عرقوں کا وزن ہو جاوے۔ ایک ہاون دستہ کلاں ایک خورد۔ ایک کھرل۔ اور دو تین کند چھریاں دواؤں کے کھرچنے اور نکالنے کے لئے۔ اور چھلنی تاروں کی اور برتن قلعی دار پکانے کے لئے اور چینی کے پیالے بھگونے کے لئے اور کپڑا دیسی دواؤں کے چھاننے کیلئے دو پیک چھوٹی۔ بڑی۔ بھبکا عرق کھینچنے کا اور جوہر اڑانے کے لئے پیالے جن کے کنارے ایک دوسرے کے اندر آ جائیں۔ اور چلمچی۔ تولیہ۔ صابون پڑیوں کے لئے کاغذ اور دھاگہ اور قلم دوات بھی ہونی چاہیئے +

نوٹ۔ مذکورہ بالا چیزیں ہونی نہائیت ضروری ہیں +

# فصل سوم اختراعات ابتدائے مرکبات

**سفوف** - اس کا موجد حکیم بقراط شاگرد اسقلیبنوس کا ہے۔ جس نے سب سے پہلے چند دواؤں کے اجزا کو علیحدہ علیحدہ کوٹ چھان کر بنایا تھا۔ اور یونان میں خوب شہرت حاصل کی بعد ازاں ہند میں مہاراج نیپال نے اس کو رواج دیا یہ وید ملک اوتر کھنڈ میں پیدا ہوا تھا۔ اور چورن بھی اسی کا نام رکھا اور اس کے بعد جگر ناتھ نامی ملک کشمیر میں پیدا ہوا اس نے دھاتوں کو کشتہ کر کے سفوف بنایا۔ **غرض** سفوف سے یہ ہوتی ہے۔ کہ فعل ہضمہ میں جلد اثر کر کے کیموس کے ذریعہ جگر میں پہنچ جاوے +

**حب** - یعنی گولی موجد اس کا باتفاق حکما رسولوں جد مادر افلاطون ہی۔ اور یہ بنادق شیاف - قرص مثلث سب قسم کی گولیوں کی قسمیں ہیں۔ ایک روایت ہے۔ کہ دھانتر جس سے ابتدا علم بیدک کی ہے۔ اولاً پارہ کی گولی بنائی اس کا نام گوما نکا رکھا اس سے فائدہ بہت ہوا۔ تو پھر اس نے اور اجزا لیکر گولیاں بنائیں۔ **غرض** حب یعنی گولی بنانے کی یہ ہے۔ کہ اثر دوا کا دیر تک رہتا ہے۔ اور دوا بد ذائقہ معلوم نہیں ہوتی۔ اور بغیر تکلیف آسانی سے نگل کر معدہ میں جاتی ہے بعض گولیوں پر مصری یا نشاستہ ذائقہ بدلنے کے لئے لگا دیا کرتے ہیں۔ اس کا کچھ ہرج نہیں ہے بعض گوند کے ذریعہ چاندی سونے کے ورق بھی خوبصورتی کے لئے چڑھا دیتے ہیں۔ یہ بھی طبیب اور عطار کو یاد رکھنا چاہئے۔ کہ جب کبھی دوا زہریلی کم خوراک کی گولیاں بنانی ہوں تو اس میں کوئی ایسی دوا زیادہ مقدار کی ملا دینی چاہئے جس سے تاثیر زائل نہ ہو۔ اور پھر کسی لعاب دار مانند گوند یا بہیدانہ کے ملا کر گولیاں بنانی چاہئیں۔ مثلاً سنکھیا جس کی خوراک خشخاش کے برابر تک ہے۔ تو ایسے وقت میں کوئی دوا مثلاً کتھ۔ یا رو ند چینی۔ یا نشاستہ۔ ملا کر گولیاں بنا سکتے ہو +

**معجون** - موجد اس کا سقراطس یعنی سقراط ہے۔ اور بعض نے دیو جانس لکھا ہے

اس نے چند دواؤں کو کوٹ کر اس میں شہد ملایا تھا۔ پھر اور ترکیبیں ہوئیں۔ اور
قصبار قوام و تاثیرات کے اسمائے جدا گانہ مثل خمیرہ مفرح۔ معجون کے ہوا۔ معجون بنانا
یس وھاتری بید سے معجون بنانا شروع ہوا +

**شربت**۔ اکثروں کا اتفاق اس پر ہے کہ فیساغورس نے شربت بنایا مگر شیخ ابن سینا
و علی نے لکھا کہ صرف سکنجبین فیساغورس نے تیار کی اور شربت کو بطلیموس نے بنایا۔
اول سب تر دواؤں کو نچوڑ کر اس میں شیرینی کا قوام کیا گیا تھا پھر خشک دواؤں کو پکا کر
اس سے بنانے لگے۔ اور دھرن پال نامی بید نے سات قسم کے کاڑھے بنا کر شربت بنایا۔

**مرہم**۔ موجد اس کا بقراط ہے۔ اور اس کی قوت بہت عرصہ تک رہتی ہے۔ اور جس
میں روغن زیتون ڈال دیا جاوے۔ تو اس کی قوت کبھی بھی ساقط نہیں ہوتی جس میں
گوند ملی ہو اس کی قوت بیس برس تک اور جس میں چربی ہووے۔ وہ ایک سال تک اچھی رہتی ہے
**سفوف**۔ اس کو حکیم فیساغورس نے واسطے سلطان ارسطندون والئے صقلیہ کے بنایا +

# فصل چہارم بیان اوقات لینے ادویات

## اور مدت بقائے قوت اُن کی میں

عمدہ طریقہ تو یہ ہے۔ کہ جس شہر کی دوا عمدہ ہووے۔ وہی استعمال کی جاوے۔
اور اس امر کا دریافت کرنا ان کتابوں سے چاہئے جس میں ادویہ مفردات کا بیان
ہے۔ یا سیلح ہوشیار لوگوں سے اور یہ بھی یاد رکھنا چاہئے کہ مکان مرطوب میں اور گرم جگہ
دھوپ میں اور گرد و غبار میں دوا رکھنے سے خراب ہوتی ہے +

دوا کی تین قسمیں ہیں:۔ **جمادات۔ نباتات۔ حیوانات**۔ یہ اس طرح سے پیدا ہیں
**جمادات** وہ چیز ہے۔ کہ جن کا نہ درخت ہو اور نہ جاندار ہو۔ اس کے لینے کیلئے کوئی وقت
مقرر نہیں کیا گیا۔ لیکن بہتر یہ ہے کہ ایام بہار میں لیا جائے اور اس کی قوت کبھی زائل
نہیں ہوتی ہے۔ البتہ کہنہ ہونے سے قوت ذرا کم ہو جاتی ہے +

**نباتات**۔ جس کا درخت پیدا ہو۔ اس میں دو قسمیں ہیں ایک جس کا درخت چند سال رہے۔ دوسری ہر سال نیا پیدا ہو اور یہ کچھ عرصہ بعد رنگ اور بُو و ذائقہ بدل جاتی ہے اور پھر یہ استعمال کے لائق نہیں رہتی ہے۔ اور یہ موسم بہار پختہ پر لینی چاہیئے اور کلی اگر ہو تو جب شگوفہ کھلنے کے قریب ہو۔ اور پھول جب تک درخت سے نہ جدا ہوا ہو پھل خام اور پختہ دونوں لئے جاتے ہیں۔ مثلاً آملہ پختہ ہووے۔ تو لینا چاہیئے یا تخم نکالنے کیلئے بھی انار وغیرہ اور دوسرے ببول یعنی کیکر کا پھل خام لینا چاہیئے انکی قوت ایک سال کی ہے۔ اور اگر گلقند یا مربہ ڈال لیا جاوے تو قوت زیادہ ہو جاتی ہے۔ اور اسی طرح درختوں سے گوند بھی بہار میں نکلتا ہے

**حیوانات**۔ یہ بھی پھر تین طرح کی ہیں۔ ایک مثل بیر بہوٹی یعنی جس کو چیز بوٹی کہتے ہیں اور خراطین یعنی کینچوے جس کو گنڈوئے کہتے ہیں۔ دوسری قسم مثل ریگ ماہی اور سرطان وغیرہ تیسرے بعض عضو کسی حیوانات کا مثلاً جند بید ستر۔ تلخہ ماہی اور ان کے خشک کرنے اور رکھنے کی خاص احتیاط چاہیئے۔ کہ کیڑے نہ پڑ جائیں اور بدبو نہ دیوے +

## فصل پنجم

### بیچ تیار کرنے دواء مفرد کے دواء مفرد سے بغرض لطافت یا بقائے قوت یا دیر پا قوت کے۔ اور زیادہ یہ کہ کم مقدار میں رکھی جائے

**رُب**۔ کسی چیز کا عرق لیکر یا کسی جڑ کو پیسکر اس کو چھان کر پانی میں پکا کر گاڑھا کر کے رکھ لیں یہ رُب کہلائیگا۔ **عصارہ**۔ کسی دوا کو پکا کر چھان کر اس کو کسی برتن میں ڈال کر خشک دھوپ میں کر کے رکھ لیں وہ عصارہ کہلاتا ہے +

**ست**۔ صرف لکڑی یا جڑ کا تیار ہوا کرتا ہے۔ اوّل اُن کو کچلکر پانی اس کا نچوڑ کر کپڑے میں چھان لیں اور پھر کسی برتن میں ڈال کر رکھ دیں تھوڑی دیر کے بعد اس میں روئی کی یا پشم کے بالوں کی بتی لگا دیں تاکہ اُوپر کا پانی ٹپک جائے اور جو چیز نیچے تہ نشین ہو جائے تو پھر اس کو دھوپ میں خشک ہونے دیں یہ ست ہو گا +

کھار یعنی نمک۔ جس چیز کا کھار یعنی نمک بنانا ہو۔ اسکو اول جلا کر پھر اس راکھ کو پانی میں گھول کر وہ پانی بذریعہ بتی ٹپکا کر لیلیں۔ اسی طرح دو تین دفعہ راکھ میں نیا پانی ڈال کر بتی سے ٹپکائیں۔ تاکہ ذرا بھی اثر راکھ میں نہ رہے۔ پھر اس مقطر پانی کو کڑاہی میں ڈال کر پکائیں وہ خشک ہو جائیگا۔ اس کو نمک یا کھار کہینگے +

## فصل ششم۔ نیچ قواعد اصلاح اور تدابیر جس سے مضرت نہیں رہتی

اوّل اصلاح جمادات کی۔ مروارید کو اوّل گائیں کے دودھ میں جوش دیکر پھر پانی سے دھو کر کھرل میں رگڑیں +

صدف یعنی سیپ و مرجان و بیخ مرجان کو گل حکمت کر کے آگ دیویں۔ کہ رنگ ان کا مائل سفید ہو جاوے +

عقیق و یاقوت و لیشپ کو آگ میں گرم کر کے عرق یا پانی میں بجھاویں +

پھٹکری کو چمچہ آہنی میں ڈال کر آگ پر رکھیں تاکہ پگھلکر پھر خشک ہو جاوے +

خبث الحدید کو سات مرتبہ آگ میں گرم کر کے سرکہ میں بجھاویں پھر ایک ہفتہ تک سرکہ میں ڈوبا رکھیں۔ پھر اس کو روغن گاؤ صلایہ یعنی کھرل کر کے پانی میں گھول دیں۔ جو کچھ تہ نشین ہووے۔ اس کو سات مرتبہ پانی سے دھو ڈالیں +

پارہ کو چالیس مرتبہ موٹے کپڑے میں ڈال کر نچوڑیں یا اینٹ کا کھرل کر کے اس میں کھرل کریں یہ بھی بہتر تدبیر ہے +

بہروزہ۔ ایک ہانڈی میں نصف پانی ڈال کر اس پر ایک کپڑا جو چھدرا ہووے باندھکر اس پر بہروزہ رکھ کے اس پر سرپوش سے بند کر دیں اور ہانڈی کو آگ پر رکھدیں کچھ عرصہ میں پانی کی گرمی سے بہروزہ ٹپک کر ہانڈی میں گر جائیگا پھر نیچے اوتار کر کپڑے کو صاف کریں اور ہانڈی سے بہروزہ نکال کر دوبارہ نیا پانی ہانڈی میں ڈالیں اور پھر کپڑا باندھکر اس پر بہروزہ وہی ڈال کر سرپوش کو بند کر کے آگ پر رکھیں۔ اسی طرح چار پانچ پانی بدلکر

**گندھک**۔ ترکیب مذکور کی طرح سے ایک برتن میں دودھ کا ڈالیں اور
باندھکر اس پر گندھک ڈالیں اور پھر اس پر ایک اُلٹا توا رکھدیں کہ گندھک سے
رہے۔ اس پر کوئلوں کی آگ کر دیں گرمائیش سے گندھک پگھل کر نیچے دودھ میں
چلی جائیگی اسی طرح جتنی دفعہ کرکے ڈالنی ہو کریں اس کو استنزال کرنا بھی کہتے ہیں عام
کام کے لئے تو صرف ایک دفعہ ہی کرنی کافی ہے +

**توتیا** کو یکر پانی ڈال کر کھرل کریں۔ اور پھر وہ پانی ڈال کر دھو ڈالیں سات
دفعہ پانی بدلیں +

**مردار سنگ**۔ اسی طرح کھرل میں ڈال کر پانی سے کھرل کریں اور دو تین روز
رکھیں کسی کسی وقت ذرا ہلا دیا کریں پھر تیسرے روز اُوپر سے پانی گرا دیں نیا پانی ڈال
دھو کر تہ نشین کریں +

**ہڑتال**۔ اس کو ریزہ کرکے ایک کلیا میں ڈال دیں۔ اور اُوپر ٹھکری سے مُنہ بند کریں
لیکن اس ٹھکری پر باریک سوراخ کریں اور پھر اس کلیا کو ذرا گل حکمت کرکے خفیف
آگ پر رکھدیں۔ جب تک دھوآں سیاہ نکلے تو آگ پر رہنے دیں۔ جب دھوآں سفید
نکلے فوراً نیچے اوتار کر سرد کریں +

**سنگ سرمہ** کو خواہ روئی میں لپیٹ کر آگ میں رکھدیں۔ جب دھوآں نکلنا بند ہو
جائے نکال لیں۔ یا سرمہ پر بکری کے گردہ کی چربی لپیٹ کر آگ میں رکھدیں۔ جب
دھوآں ہٹ جائے اور سرمہ سُرخ ہو جائے تو نکال کر شیر گاؤ میں بجھا دیویں۔ یا پانی پر
کھرل کرکے تہ نشین کرکے کام میں لائیں +

**نمک**۔ ایک دیگچی میں ڈال کر اس کا منہ بند کرکے آگ پر رکھیں جب تک اسکا چٹکنا
موقوف نہ ہو جائے +

**سجی**۔ اس کے ٹکڑے ٹکڑے کرکے ایک مٹی کے برتن میں رکھکر آگ پر رکھیں یہانتک
کہ اس کا رنگ بدل جاوے +

**سنگ بصری**۔ اس کو آگ میں سرخ کر کے چند مرتبہ عرق گلاب یا آب جملہ یعنی دہی یا عرق لیموں میں بجھاؤ دیں +

**چونہ ومٹی**۔ پانی میں گھول کر چھان کر تہ نشین کر لیویں۔ اور کام میں لائیں +

**دوم نباتات**۔ افیون کو پانی یا عرق گلاب میں تر کر کے آگ پر رکھیں۔ پھر چھان کر پانی کو پکائیں +

**ازاراقی یعنی کچلہ**۔ پہلے تین روز پانی میں بھگو دیں۔ ہر روز پانی تبدیل کر دیا کریں۔ پھر دودھ گاؤ میں جوش دیکر اس کا پوست اُتار کر تیز چاقو سے اس کے چاول بنائیں۔ اور خشک کر کے کام میں لائیں +

**حب السلاطین یعنی جمالگوٹہ**۔ سالم جمالگوٹہ لیکر ایک تھیلی میں ڈال کر گدھے کی لید میں پانی ملا کر یا بھینس کے گوبر میں اس کو ذرا پکائیں۔ پھر دہی میں جوش دیکر پھر اس کے اُوپر کا چھلکا اوتار کر اس کے دو ٹکڑے کریں اس کے درمیان سفید جھلی سی نکلا کرتی ہے۔ اس کو نکال ڈالیں +

**ایلوا کو لیکر** شلجم۔ یا بہی یا گندر میں رکھکر کپڑا لپیٹ کر آٹا لگا کے آگ میں رکھدیں۔ تاکہ ایلوا تک گرمی پہنچ جاوے۔ پھر اس کو آگ سے نکال کر رکھ لیں اور ایلوا بھی جدا کریں +

**بلادر یعنی بھلاواں**۔ دو پتھر یا کر چھے گرم میں دو ٹکڑے کر کے دبا دیں۔ تاکہ جو تیل شہد جیسا نکلے وہ نکل جاوے۔ کیونکہ یہی مضر چیز ہے۔ اکثر مغز اخروٹ یا کنجد یعنی تلوں کے ساتھ استعمال کیا جاتا ہے +

**بھنگ یعنی قنب** کو گرد و غبار سے صاف کر کے آب نانخواہ یعنی اجوائین میں مل کر خشک کریں پھر روغن گاؤ ذرا لگا کر مٹی کے برتن میں ڈال کر رکھیں پھر جس کام میں چاہیں استعمال کریں +

**تربد**۔ اس کا پوست چاقو سے اُتار دیں اور ایک بیچ میں مغز ہوتا ہے۔ اس کو بھی نکال کر کام میں لائیں +

حب النیل یعنی کالا دانہ - کرچھے میں ڈال کر آگ پر رکھیں کہ رنگ اور بو تبدیل ہو جائے
روغن ہر قسم کو پانی سرد میں ملا کر جدا کریں صاف ہو جاتا ہی +
عفص یعنی مازو روغن گاؤ میں اس قدر بریاں کریں کہ شق ہو جائیں اور جلنے نہ پائیں
غاریقون میں ریشہائے سخت ہوتا ہے اس کو استعمال نہ کریں اس کو نکالنا یوں
چاہیے کہ ملکر موٹے کپڑے میں چھان لیں +
گوکھرو یعنی بھکڑا - خورد و کلاں شیر گاؤ میں تر کر کے پھر اس کو خشک کر لیویں +
لک یعنی لاکھ - پانی میں ڈال کر جوش دیکر تہ نشین کریں پھر اور پانی ڈالیں - پھر تہ نشین
کریں اسی طرح تین دفعہ کریں +
ہلیلہ سیاہ - روغن گاؤ میں بریاں کریں - کہ پھول کر رنگ اسکا مائل بسرخی ہو جائے
سوم - حیوانات میں ابریشم کو صاف کر کے کسی برتن میں ذرا بریاں کر کے کوٹ کر
باریک کر لیویں - جسقدر زیادہ باریک ہوگا اسی قدر مفید ہوگا +
بال کو صابون کے پانی میں جوشدیں بالکل صاف ہو جاتے ہیں +
پوست بیضہ مرغ پانی میں قدرے نمک گھول کر پھر انڈوں کے چھلکے دو روز
بھگو دیں - پھر ان کے اندر ایک جھلی ہوتی ہے اس کو نکال کر کسی مٹی کے برتن میں ڈالکر
گل حکمت کر کے کسی برتن پکانے والی آدی میں آگ دیدیں +
سرطان یعنی کیکڑا نر سے مادہ بہتر ہے علامت شناخت کی یہ ہے - کہ پیٹھ پر سوزن
لگائیں اگر رطوبت سفید نکلے تو مادہ ہے - اس کی ٹانگیں اور اندر کی آلائش دور کر کے
گل حکمت کر کے تنور میں اتنا عرصہ رکھیں کہ خشک ہو جائے جلے نہیں +
شاخ گوزن یا اور کوئی چیز اس قسم کی گل حکمت کر کے جلانی چاہیے - مگر معالجات
خارجی میں جلانا نہیں چاہیے +

## فصل ہفتم - بنانے ایسے ادویہ کے جسکی کیفیت صالحہ سریع الزوال ہی -

قاعدہ خیساندہ بنانے کا جس کو نقوع کہتے ہیں - دوائیں جو پھول - پتی ہوں - بدستور تخم

ورچوب ہو اس کو نیم کوب کر کے نیم گرم پانی میں تر کر کے اس کا زلال لیکر یا
خفیف ملکر چھان لیویں +

**قاعدہ جوشاندہ بنانے کا** جس کو مطبوخ و طبیخ و مغلی بھی کہتے ہیں۔ دواؤں
کو خیساندہ کی طرح پانی میں تر کر کے پکائیں جسقدر مناسب پانی رکھنا ہووے۔
و چھان کر کام میں لائیں +

**قاعدہ شیرہ بنانے کا** دواؤں کو پانی کے ساتھ پیکر چھان لیویں اگر شیرہ منز کے
مغز روغن دار کا ہو تو احتیاط چاہئے کہ روغن کپڑے کو نہ لگ جاوے +

**قاعدہ ماءالقرع وغیرہ** یعنی کدو یا کسی اور پھل کا پانی لینا ہو۔ تو اول اوس پر کپڑا
لپیٹ کو مٹی لگا دیں اور خشک کر کے گرم آگ میں دبا دیں۔ پھر نکال کر نچوڑ کر کام میں لائیں +

**قاعدہ ماءالاصول**۔ دواؤں کی جڑ یعنی بیخ کاسنی و بیخ بادیاں کو نیم کوب کر کے
بیس گنا پانی میں رات کو بھگو کر صبح کو خفیف جوش دیویں جب چہارم حصہ پانی باقی رہے
تو چھان کر بوتل میں رکھیں +

**قاعدہ ماءاللحم یعنی عرق گوشت**۔ یہ بھی دو طریق سے بنایا جاتا ہے۔ کمزور
آدمی کے ہضم کے لئے دینا مفید ہے۔ گوشت و الائچی و کشنیز و نمک سیاہ مرچ ڈالکر جوش
کریں جب گوشت گل جاوے کام میں لائیں +

## فصل ہشتم

### دستورات بنانے ایسی ادویہ کے کہ جنکی ماہیت و کیفیت دیر تک قایم رہے

اس میں انوشدارو۔ گلقند۔ رب میوہ جات۔ شربت میوہ جات۔ معجون مفرح۔ اطریفلات
قوتی۔ سفوف۔ لعوق۔ جوارش۔ ماءاللحم وغیرہ کا بیان لکھنا تھا۔ لیکن مناسب یہی سمجھا
کہ جس جگہ نسخے ان کے لکھے جائیں تو پہلے شروع میں ان کا طریق تیار کرنے کا بھی مفصل
لکھدیا جاوے تاکہ تیاری کے وقت زیادہ تکلیف نہ اٹھانی پڑے +

# بَاب دوم

جس میں چند فصلیں ہیں

## فصل اوّل۔ بیان تیزاب بنانے میں

**تیزاب** دو طریق سے تیار ہوتا ہے۔ ایک انگریزی۔ دوسرا دیسی سو ہم دونوں طریق کا بیان کرتے ہیں۔ چونکہ انگریزی طریق دیسی سے تیزاب کے حق میں مفید ہے۔

**ترکیب انگریزی** بشکل ذیل میں (الف) لوہے کا ایک سٹینڈر بناؤ جس پر ایک گول حلقہ (ب) ہووے اور اس میں ایک بوتل دوا ڈال کر جو اسی کام کے ہوتی ہے۔ رکھدو جیسا شکل (ج) سے ظاہر ہے۔ اور ایک برتن زمین پر شکل (س) رکھدو۔ اور ان دونوں کے درمیان ایک کانچ کی نالی (ص) بوتل اور برتن سے ملادو۔ پھر جو بوتل (ج) اینڈ (ب) پر رکھی ہوئی ہے۔ اس کے نیچے ایک لمپ (ط) رکھدو اور آگ لگادو۔ بوتل (ج) میں جو دوائیں ہیں اُن کو سینک لگیگا۔ اس حرارت سے اُبخرات آتشکر نلکی (ص) سے گزر کر شکل (س) برتن کانچ جو سرد پانی میں جمع ہوجائیگا۔ یہی تیزاب اس چیز کا کہلائیگا۔




**ترکیب دوم طریق دیسی**۔ اوّل دو برتن مٹی کے جس طرح سے نقشہ میں دکھائے گئے ہیں۔ جو ایک برتن کا منہ دوسرے میں آجائے ایسا کمہار سے بنوانا چاہئے یہ تاکید ہے۔

پھر ایک برتن میں جس کی گردن تنگ ہو دوائیں تیزاب نکالنے والی ڈالیں۔ اور دوسرا برتن جس کی گردن ذرا کھلی ہے۔ اس برتن کی گردن پر چڑھادیں۔ جیسا کہ نقشہ سے

ظاہر ہے۔ یہ برتن خواہ مٹی کے ہوں یا شیشے کے +




دوا پتلی گردن والے میں ڈالنی چاہئے۔ پھر اُن کو اس طرح سے ملا دیں یا ہی کہ پتلی گردن والی میں جو دوا میں ڈال کر چولہے پر رکھیں۔ اور دوسرا برتن نیچے رکھیں۔ اور چولہے میں نرم آگ جلائیں۔ اور آخیر میں جلا کر




آگ تیز کر دیں۔ یہ تاکید ہے۔ یہ دیسی طریقہ کا ہے +

یہ بھی یاد رکھنا چاہئے۔ کہ جب معلوم کرنا ہووے۔ کہ اب سب دواؤں کا تیزاب نکل آیا ہے یا نہیں تو دوا والے شیشے یعنی برتن میں باریک سوراخ کر دیں اگر دھواں نہیں ہے۔ تو سب تیزاب نکل چکا ہے۔ اگر دھواں ہے۔ تو تیزاب باقی ہے۔ یہ شناخت ہے +

## اب تیزاب کے نسخے لکھے جاتے ہیں

**نسخہ تیزاب شورہ۔** خالص قلمی شورہ لیکر باریک پیسکر جس طریق سے تیزاب نکالنا ہو نکال لیں +

**نسخہ دوم۔** شورہ ایک جز۔ تیزاب گندھک ایک جز دونوں کو پیسکر جس طریق سے چاہو

تیزاب نکالو۔ یہ تیزاب زردی مائل ہے۔ اور اگر تھوڑی سی آنچ دیدیں۔ تو درست ہوجاتا ہے۔ اور چاندی کو گلانے اور تانبہ صاف کرنے کیلئے یہ تیزاب نہائت عمدہ ہے +

**نسخہ تیزاب نمک**۔ شیشہ نمک لاہوری لیویں۔ یا نمک سانبھر لیکر برتن میں ڈال کر تیزاب نکالیں +

**نسخہ دوم**۔ خواہ نمک اور تیزاب گندھک دونوں ملاکر تیزاب نکالیں +

**نسخہ تیزاب فاروقی**۔ شورہ قلمی تین حصہ۔ ہیراکسیس ایک حصہ دونو اشیاء ملاکر مٹکے یا بوتل میں ڈالیں لیکن یہ یاد رہے کہ سفوف یہ اتنا مٹکے یا بوتل میں ڈالنا چاہئے۔ جو نصف برتن میں آجاوے۔ دوسرا برتن اس کے ساتھ ملاکر گل حکمت کرکے چولہے پر رکھدیں اور تیزاب والے برتن کو سرد رکھیں یہ تاکید ہے۔ جب تک تیزاب نکلتا ہوگا۔ اس وقت تک مٹکے میں سے آواز آئیگی اور دھواں زرد رنگ کا نکلا کرتا ہے

**نسخہ دوم**۔ شورہ قلمی۔ پھٹکری سفید۔ نوشادر ہر ایک مساوی وزن لیکر پیسکر دونوں طریقوں میں سے جو پسند ہو نکالیں +

**نسخہ سوم**۔ شورہ قلمی سیر بھر۔ پھٹکری سفید۔ ہیراکسیس ہر ایک آدھ سیر۔ طوطیا گجراتی آدھ پاؤ۔ سب کو پیسکر نکالیں +

**نسخہ تیزاب گندھک**۔ شورہ قلمی ایک پاؤ۔ گندھک آدھ پاؤ پیسکر جس طریق سے چاہیں نکالیں +

**نسخہ دوم**۔ شورہ قلمی ایک پاؤ۔ گندھک ایک پاؤ بھی ملاکر تیزاب لیا جاتا ہے +

**نسخہ تیزاب مرکب**۔ شورہ قلمی۔ نمک۔ پھٹکری عمدہ تینوں ہموزن باریک کرکے تیزاب نکالیں یہ تیزاب بہت ہی تیز ہوتا ہے۔ جو پتھر کی چیز کو بھی گلادیتا ہے +

**نسخہ دوم**۔ گندھک۔ کسیس۔ نوشادر۔ سفیدی بیضہ مرغ سب ہموزن خوب باریک پیسکر ملاکر تیزاب لیویں۔ جو پہلی دفعہ تیزاب آوے۔ پھر اسی فضلہ میں ملادیں پھر تیزاب ٹپکائیں۔ اسی طرح برابر سات مرتبہ تیزاب کو ٹپکائیں۔ پھر تیزاب کا وزن کرکے

اس کو آگ پر رکھکر دو حصہ خشک کردیں۔ باقی جو رہیگا۔ وہ اوّل درجہ تیزاب ہوگا۔ اگر پارہ کو تانبے کی کٹوری میں رکھکر اِس تیزاب کا چو آویں۔ تو قائم پارہ ہوتا ہے +

نسخہ تیزاب ماءالراس۔ چونہ اَن بجھ ایک سیر سجی گلابی عمدہ ایک سیر دونوں کو ملاکر سات حصّہ وزن سیر پانی ڈال کر تین روز تک بھگودیں اور لکڑی سے ہر روز تین دفعہ ہلا دیا کریں۔ چوتھے روز چولہے پر رکھکر پکائیں۔ کہ ایک سیر پانی جل جاوے۔ چولہے سے اوتار کر سرد کرکے بتی لگاکر پانی ٹپکائیں۔ پھر اس پانی میں ایک حصّہ چونہ اور سجی کا ڈالیں اور اُسی طرح سے پکائیں اور جب ایک سیر پانی کم ہو جاوے۔ تو پھر سرد کرکے بتی لگاکر پانی ٹپکائیں۔ اور تیسری پوڑیہ چونہ اور سجی کی ڈال کر پکائیں۔ الغرض اسی طرح سے سات دفعہ کریں ساتویں دفعہ پانی اِس قدر پکائیں کہ صرف تین پاؤ پانی رہ جائے۔ یہ تیزاب درجہ اوّل ہی۔ اس تیزاب سے خون تیرہ بالوں کو ملاکر تیار کیا کرتے ہیں +

## فصل ۲ دوم سکنجبین بنانے میں

لفظ سکنجبین مرکب ہے۔ اور قسم شربتوں میں سے ہے۔ اس کو قدیمی حکمانے ایجاد کیا ہے۔ خاصکر سکنجبین حکیم فیثاغوث کی ایجاد ہے۔ شہد اور سرکہ ملاکر بنائی تھی۔ بعد ازاں حکیم بقراط نے نام سکنجبین رکھا۔ اور حکیم جالینوس نے بھی اس کا نام سکنجبین رکھا چونکہ سکنجبین کے زیادہ مفید ہونے پر شیخ الرئیس نے بجائے شہد کے شکر اور سرکہ کو ملاکر بنایا تاکہ سرکہ کی خشکی کو شکر کی رطوبت کا مصلح ہووے +

سکنجبین کی کئی قسمیں ہیں۔ جو ہر ایک موسم اور مزاج کے لحاظ سے تجویز کی جاتی ہیں کبھی سرکہ کے بجائے لیموں۔ نارنج۔ ترنج کا پانی کبھی اِملی کا پانی کبھی سیب ترش کبھی بہی ترش کا پانی دیا جاتا ہے۔ القصّہ ایکہزار دو سو ساٹھ ۱۲۶۰ قسم کے طریق اور نام سے سکنجبین ہے۔ مگر چند ۶۰ قسم کا اتفاق سب حکما کا ہے۔ یہ یاد رکھنا چاہئے کہ شکر یعنی کھانڈ گرم تر دوسرے درجہ میں ہے۔ اور سرکہ سرد و خشک دوسرے درجہ میں ہے بعض

نے سرکہ کو سرد و خشک تیسرے درجہ میں لکھا ہے۔ خیر سکنجبین میں سرکہ کا وزن مساوات
سے کم چاہیے۔ خیر اس کی تیاری میں برتن یا تو چاندی کا ہووے یا تانبے کا قلعی دار
عمدہ ہووے۔ مگر آج کل تو ایلومینیم کا برتن بھی بہتر ہے چند مشہور نام سکنجبین کے تیار
لکھے جاتے ہیں۔ اور باقی شربت کے بیان میں درج کیے جائینگے یعنی جس شربت
میں سرکہ ڈالدیا جائیگا وہی سکنجبین کہلائیگی۔ مثلاً شربت بزوری میں اگر سرکہ چوتھائی ڈالیں
تو سکنجبین بزوری کہلائیگی +

**سکنجبین سادہ**۔ اوّل شکر یعنی کھانڈ دیسی ڈھائی پاؤ یا شہد لیکر اس میں سرکہ ایک پاؤ
ملاکر آگ پر رکھکر قوام شربت کا بنائیں۔ اور یہ سکنجبین سادہ کے نام سے کہلائیگی +

**فوائد و خواص**۔ غلبہ صفرا۔ حرارت جگر۔ تشنگی۔ قے۔ تلخی دہن کو دور کرے اور
پیشاب کا ادرار کرے۔ رگوں کا سدہ کھولے۔ اس سکنجبین کا نام سکنجبین سرکہ بھی ہے +

**سکنجبین لیموں**۔ سرکہ خالص۔ عرق لیموں ایک ایک سیر مصری یا کھانڈ ڈیڑھ سیر
تمام کو پکاکر قوام بنائیں۔ **فوائد و خواص** مقوی معدہ و جگر ہے۔ اور خلط صفراوی بلغم
کو معدہ سے بذریعہ قے نکالے +

**سکنجبین بزوری بارد**۔ پوست تخم کاسنی دو تولہ۔ تخم خیارین۔ تخم خربزہ ہر ایک
ڈیڑھ تولہ ان سب کو جوکوب کرکے سرکہ ڈیڑھ پاؤ اور پانی آدھ پاؤ میں بھگو دیں۔
چوبیس ۲۴ گھنٹے بعد جوشدیکر چھان کر اس میں ایک پاؤ کھانڈ ملاکر قوام کرکے رکھ لیں۔

**فوائد و خواص**۔ جگر کے سدے کھولے۔ تپ گرم۔ استسقاء اور تشنگی کو رفع کرے
پیشاب کا ادرار خوب ہووے +

**سکنجبین بزوری حار**۔ سرکہ عمدہ پینتیس ۳۵ تولہ۔ پانی ستر تولہ یا اسّی تولہ۔ پوست
بیخ بادیان۔ پوست بیخ کرفس ہر ایک چھ چھ تولہ۔ سونف۔ انیسون۔ تخم کرفس ہر ایک دو دو تولہ
لیکر ذرا جوکوب کرکے سرکہ اور پانی میں چوبیس گھنٹے بھگو کر پھر آگ پر رکھکر جوشدیں
جب چوتھا حصہ رہ جائے۔ تب مل چھان کر صاف کرکے اس میں پینتیس ۳۵ تولہ کھانڈ ملاکر قوام

قوام کرکے نرم آگ پر پکائیں بعض کھانڈ کی جگہ شہد ہی ملا دیا کرتے ہیں۔ شہد میں ذرا
پانی ملا کر آگ پر رکھیں۔ جب جھاگ آئے تو اُوتار دیں پھر سب کو ملا کر سکنجبین کا قوام
دیکھ لیں۔ بعض زعفران بھی قدرے پوٹلی میں باندھکر ڈال لیا کرتے ہیں +

فوائد و خواص۔ پیاس کو اور بلغمی بخار کو رفع کرے جگر و طحال کے سُدّے کھولے
اور معدہ کو بلغم سے خالی کرتا ہے۔ اور صفرا کو رفع کرے +

نوٹ۔ یہ بھی یاد رکھیں کہ جہاں محض سکنجبین بزوری لکھا ہووے۔ وہاں اُس سے
مراد سکنجبین حارہی سمجھ لیں یہ تاکید ہے +

**سکنجبین بزوری معتدل** تخم کاسنی۔ رازیانہ۔ تخم کرفس ہر ایک ساڑھے دس ماشہ
تخم خیارین۔ تخم خرپزہ ہر ایک ڈیڑھ ڈیڑھ تولہ بیخ یعنی جڑ کاسنی۔ پوست بیخ رازیانہ ہر ایک
دو دو تولہ ان سب کو جو کوب کرکے سرکہ تیز خالص چھ تولہ پانی چودہ چھٹانک میں چوبیس گھنٹے
برابر بھگو کر پھر جوشدیکر چھان کر اس میں مصری ایک سیر ڈال کر قوام بنا کر بوتلیں بھر کر
رکھ لیں۔ اس کے بھی فوائد مذکورہ جیسے ہیں +

**سکنجبین افتیمونی**۔ ترنجبین۔ برگ گاؤزبان بسفائج جس کو ہندی والے کھنکالی
کہتے ہیں۔ افتیمون یعنی اکاس بیل۔ پرسیاؤشاں۔ تخم کاسنی۔ برگ تلسی جس کو فرنجمشک
کہتے ہیں۔ بادرنجبویہ یعنی بلی لوٹن ہر ایک چھ چھ ماشہ گلقند پانچ تولہ ان سب کو سرکہ خالص
آدھ سیر یعنی چالیس تولہ اور پانی ایک پاؤ یعنی بیس تولہ میں چوبیس گھنٹہ بھگو کر جوشدیکر
چھانکر اُس میں آدھ سیر کھانڈ ملا کر قوام بنائیں +

فوائد و خواص۔ مالیخولیا۔ مرگی۔ وحشت کو رفع کرے +

**سکنجبین افتیمونی مرکب**۔ یہ ماء الجبن میں دی جاتی ہے۔ اسکا نسخہ مفصلہ ذیل ہے
بیخ یعنی جڑ کاسنی۔ سونف۔ تخم اجمود یعنی اجوائن ہر ایک نو ماشہ۔ تخم خیارین پونے دو تولہ۔
تخم کاسنی دو تولہ۔ اکاس بیل دو تولہ کپڑے میں باندھکر۔ بسفائج یعنی کھنکالی دو تولہ سب کو
جو کوب کرکے آدھ سیر سرکہ اور آدھ سیر پانی میں بھگو کر پھر جوش دیں۔ اور پھر آخر کے

وقت پوٹلی اکاس بیل کی نکال کر گرا دیں۔ پھر ایک جوش دیکر چھان کر اس جوشاندہ کو
کریں یہ اندازاً آدھ سیر یا ذرا کم ہووے۔ تو اس کے برابر کھانڈ ملا کر قوام کریں۔ اور خوراک
اس کی ڈیڑھ تولہ سے دو تولہ تک +

**سکنجبین افسنتین۔** افسنتین ایک پاؤ کو سرکہ اصلی تین پاؤ میں چوبیس گھنٹہ بھگو
پھر دو تین جوش دیکر مل چھان کر تین پاؤ کھانڈ میں قوام کر کے رکھ لیں +

**فوائد و خواص۔** درد معدہ صفراوی کو دفع کرے +

**سکنجبین ریوندی۔** ریوند چینی پانچ تولہ کو جو کوب کر کے ایک کپڑے کی تھیلی میں
ڈال کر ڈیڑھ سیر پانی میں جوش دیں اور پھر خوب ملیں کہ تمام اثر ریوند چینی کا نکل آئے
جب پانی نصف رہ جائے تو پھر اس میں سرکہ اصلی بارہ تولہ ڈالدیں۔ پھر ڈیڑھ پاؤ کھانڈ
ڈال کر قوام بنا کر استعمال کریں +

**فوائد و خواص۔** درد سر۔ یرقان۔ سرسام۔ اور تپ محرقہ کے لئے نافع ہے +

**سکنجبین ریوندی نسخہ دوم۔** ریوند چینی سات تولہ کو تھیلی میں ڈالدیں۔ تخم کاسنی
جڑ کاسنی ہر ایک سوا تولہ۔ سونف دیسی۔ انیسون ہر ایک نو نو ماشہ۔ مغز خربزہ چینی خوردہ
تین تولہ۔ مغز خیارین یعنی کھیرے ککڑی کے بیج سات تولہ سب کو جو کوب کر کے پختہ
دو سیر پانی میں جوش دیں جب نصف پانی رہجائے۔ تو صاف کر کے بارہ تولہ سرکہ انگوری
اور ایک سیر کھانڈ ملا کر قوام کریں +

خوراک۔ دو سے تین تولہ۔ **فوائد و خواص۔** جگر و معدہ و دل کی حرارت کو دور
کرے۔ جگر کے سدے کھولے۔ تپ صفراوی و تپ محرقہ اور سختی معدہ کی رفع کرے۔
ہاضمہ کو قوی کرے اور بھوک پیدا کرے۔ پیشاب کی تنگی رفع کرے +

**سکنجبین رمانی۔** آب انار ترش۔ آب انار شیریں ہر ایک تین تولہ۔ آب زرشک
پندرہ تولہ۔ سرکہ اصلی چھ تولہ۔ عرق گلاب تیس ۳۰ تولہ۔ کھانڈ سوا سیر میں قوام بنا کر رکھیں
خوراک۔ پانچ تولہ مناسب ہے۔ **فوائد و خواص۔** معدہ اور جگر کی گرمی اور صفرا

اور تیز تپ اور خمار کو رفع کرے۔ پیاس کو بجھائے +

**سکنجبین سفرجلی سادہ۔** بہی پھل جو ہوتی ہے۔ اس کو کوٹ کر اس کا پانی دو سیر لیکر جوش دیں جب نصف جل جاوے۔ تو اس میں ایک پاؤ سرکہ اصلی اور ایک سیر قند یا مصری ڈال کر قوام بنا کر رکھیں۔ خوراک پانچ تولہ سے سات تولہ تک۔

**فوائد و خواص۔** معدہ اور جگر کو قوت دے بھوک پیدا کرے کھانا ہضم کرے۔ جو بیماری سے صحت یاب ہوں ان کیلئے چند روز یہ شربت سکنجبین پینا مفید ہے +

**سکنجبین سفرجلی مرکب۔** آب بہی ایک رطل یعنی ساڑھے چونتیس تولہ۔ روحی چھلکی سنبل۔ لونگ ہر ایک ایک درم یعنی ساڑھے تین ماشہ۔ کھانڈ یا مصری ایک رطل۔ ایک دیگچی میں بہی کا پانی ڈال کر لونگ کی پوٹلی بنا کر اور سب دوائیں اسی طرح سے ڈالکر پکا کر چھان کر مصری کا قوام کر کے رکھیں +

**فوائد و خواص۔** معدہ اور جگر کی گرمی رفع کرے پیاس کو ہٹائے عرقہ اور تیز تپ اور خمار کو رفع کرے +

**سکنجبین رمانی۔** آب انار ترش۔ آب انار شیریں ہر ایک ساڑھے چونتیس تولہ۔ آب زرشک۔ سرکہ اصلی ہر ایک نو تولہ۔ عرق گلاب بیس تولہ۔ ان کو ذرا پکا کر کھانڈ یا مصری سوا سیر لیکر قوام بنائیں۔ خوراک۔ چار تولہ سے سات تولہ تک +

**فوائد و خواص۔** معدہ اور جگر کی گرمی رفع کرے پیاس کو ہٹائے عرقہ اور تیز تپ اور خمار کو رفع کرے +

**سکنجبین عنابی۔** اکاس بیل اکیس ماشہ۔ عناب پچاس دانہ ان کو نیم کوب کر کے ڈیڑھ سیر پانی میں رات کو بھگو دیں اور صبح جوش دیکر جب نصف رہجائے چھان کر اس میں سرکہ انگوری نو تولہ عرق گلاب چھتیس تولہ۔ کھانڈ یا مصری تین پاؤ۔ ڈال کر قوام بنائیں

**فوائد و خواص۔** خونی بیماریوں کے لئے مفید ہے +

**خوراک۔** دو تولہ سے چار تولہ تک +

سکنجبین فواکی۔ کوکنار یعنی پوست خشخاش جس کو ڈوڈا کہتے ہیں پندراں تولہ چوبیس گھنٹے
پانی میں بھگو کر پانی لیویں۔ زرشک تیس تولہ کو بھی پانی میں بھگو کر اس کا پانی لیویں۔
آب انار شیریں۔ آب انار ترش۔ آب انگور خام۔ آب بہی۔ آب برگ چوکہ۔ آب ترنج۔
آب سنگترہ۔ آب شہتوت۔ خیسانده۔ سماق ہر ایک تیس تولہ ان سب کو ملا کر جوش دیں
اور جھاگ اوتارتے جائیں پھر اس میں کھانڈ یا مصری چار سیر ڈال کر قوام بنا رکھیں۔
اور اوتارتے وقت کافور ڈھائی تولہ باریک پیسکر ملا دیں +

خوراک تین تولہ عرق گلاب قدرے ملا کر پلائیں +

فوائد و خواص۔ خناق گرم اور طاعون کو اور صفرا اور خونی امراض کو رفع کرے

سکنجبین مسہل بلغم۔ سرکہ انگوری تیس تولہ۔ شہد اصلی صاف تیس تولہ۔ ان کو پکا کر
قوام بنائیں۔ اور اس میں تخم کسم کے بیجوں کا مغز تین تولہ خوب باریک پیسکر شامل کریں
پھر پانچ روز کے بعد استعمال کریں +

نسخہ دوم۔ سرکہ جنگلی پیاز کا تین پاؤ۔ کھانڈ یا مصری ہر دو کو نرم آنچ پر جوش دیں
پھر اس میں بائیس ماشہ۔ تخم کسم کا مغز۔ اور نسوت سفید مدبر جوکوب کر کے پوٹلی میں
باندھکر جوش دیں۔ تاکہ اس کا اثر نکل آوے۔ پھر پوٹلی نچوڑ کر پھینکدیں۔ اور قوام
شربت کا بنا کر استعمال کریں۔ خوراک دو تولہ سے چار تولہ تک +

سکنجبین مسہل سودا۔ شہد اصلی ڈھائی پاؤ۔ سرکہ انگوری اصلی ڈھائی پاؤ۔ دونوں
کو جوش دیں۔ اور اس میں سقمونیا ڈیڑھ تولہ باریک کر کے شامل کریں +

خوراک۔ کھانا کھانے سے پہلے دو تولہ چاٹ لیں +

سکنجبین مسہل ہر سہ اخلاط۔ تخم شاہترہ۔ تخم امر لتہ۔ جڑ کاسنی۔ تخم کاسنی۔
گلاب کے پھول۔ تخم شاہترہ ہر ایک ڈھائی ڈھائی تولہ سب کو جوکوب کر کے سرکہ سوا دو سیر
اور پانی ایک سیر میں بھگو دیں اور جوش دیکر جب چہارم پانی رہجائے صاف کر کے
ڈھائی سیر کھانڈ ڈال کر قوام کریں۔ خوراک ڈھائی تولہ قدرے عرق گلاب کیساتھ +

سکنجبین وردی۔ گل سرخ یعنی پھول گلاب۔ عرق گلاب۔ سرکہ انگوری ہر ایک
سیر سیر پھول انار ڈیڑھ پاؤ ان سب کو تین روز بھگو رکھیں پھر جوش دیکر صاف کرکے
کھانڈ یا مصری ملا کر قوام بنائیں خوراک۔ تین تولہ +
فوائد و خوراک۔ خسرہ چیچک نکلنے کے بعد پلانا مفید ہے۔ صفراوی
دستوں کو بند کرے +
سکنجبین ہند بائی۔ سبز کاسنی کا پانی بقدر سوا سیر کو چند جوش دیکر رکھیں کہ فضلہ
نشین ہو جاوے۔ پھر نتھار کر ہموزن کھانڈ اور سرکہ اصلی سوا پاؤ میں پکائیں +
خوراک۔ چھ تولہ۔ فوائد و خوراک۔ جگر کی گرمی اور تپ اور درد سر کو مفید اجزات کرکے

# فصل سوم

## شربت بنانے میں



اگرچہ ہر پینے والی چیز کو شربت کہتے ہیں جس میں پانی شامل ہو لیکن اصلاح میں
شربت ایک یونانی مرکب ہے۔ جو اطبائے یونانیوں کی ایجاد ہے۔ اور بعض محققین شربت
حکیم فیثاغوث سے منسوب کرتے ہیں۔ اور بعض اس کی ایجاد کا سہرا حکیم بطلیموس کے
سر ہے۔ بہر حال شربت ایک نہائیت قدیم ایجاد ہے +
زمانہ مابعد میں ویدک اور انگریزی طب نے بھی اس مرکب کو سرپ کے نام سے
اور ویدک میں شرکراوت کے نام سے جاری کیا +
چونکہ بعض مریضوں کو سفوف اور گولیوں کا کھانا مشکل ہونے کے باعث شربت
ایجاد ہوا۔ کیونکہ یہ ہر طرح سے آسان پیا جاتا ہے۔ اور بعض محض تفریح کی غرض سے
خوش ذائقہ شربت ہیں ان کو پیتے ہیں +
شربت بنانیکی بہت ہی ترکیبیں ہیں۔ بعض دواؤں کو جو کوب کیا جاتا ہے۔

اور بعض کا جوشاندہ اور بعض کی پوٹلی اور بعض کے جوہر لئے جاتے ہیں۔اور بعض ادویہ
چولہے پر ڈالی جاتی ہیں اور بعض چولہے سے نیچے اوتار کر ڈالی جاتی ہیں +
علیٰ ہٰذا بعض شربتوں کی چاشنی نرم اور بعض کی سخت رکھی جاتی ہے۔ اسلئے ذیل میں مختصر طور پر تمام شربتوں کے بنانے کے طریق درج کئے جاتے ہیں +

یہ ضروری یاد رکھنا چاہئے۔ کہ اگر شربت بطور دوا تیار کیا جاتا ہے تو اسکے وزن اجزاء میں ذرا بھی کمی بیشی نہ ہونی چاہئے۔ اگر شربت بطور تفریحاً استعمال کرنے کیلئے تیار کرنا ہو تو اجزاء میں کمی بیشی کا کوئی نقصان نہیں ہے۔ مثلاً شربت کیوڑہ صندل جو زیاتی حرارت کے رفع کرنے کے واسطے ایام گرما میں طیار کرنا ہے۔ اس کے اجزاء میں تغیر و تبدل کا کچھ مضائقہ نہیں ہے +

## عام طریق طیاری شربت

جس جس دواؤں کو ملا کر شربت بنانا ہے۔ ان کو کم از کم ایک رات بھر ضرور پانی میں تر کرنا چاہئے۔ اگر دوائیں سخت ہیں۔ تو اُن کو ذرا کوٹ کر بھگوئیں۔ اور پھر بارہ گھنٹے بعد اس کو پکائیں تاکہ نصف پانی رہجائے۔ پھر اُس کو مل چھان کر اس میں کھانڈ یا مصری ڈال کر اس قدر پکائیں کہ قوام درست ہو جائے +

طیاری قوام کی ایک یہ شناخت ہے کہ تھوڑا سا قوام لیکر انگوٹھے اور اس پاس کی اونگل کے درمیان مل کر دیکھیں۔ پس اگر تار کھنچ جائے اور چپکے اور جلد سخت ہو وے تو درست ہے فوراً اوتار لیں +

دوسری بات یہ بھی ضروری یاد رکھنے والی ہے کہ ایک بوتل شربت کے۔ تین پاؤ مصری یا کھانڈ اور ایک پاؤ پانی دواؤں کا ہونا چاہئے +

اگر اس سے کم مصری ہو گی تو شربت پتلا ہو گا اور بہت جلد سڑ جائیگا۔ زیادہ بہتر ہے
بعض شربت پھلوں کے عرقوں سے بنائے جاتے ہیں۔ پس شربت بنانے

شربت انار۔ شربت بہی وغیرہ۔ خوشبو دار بنانے کے لئے قوام کو چولہے پر سے اوتار کر
[طر]ح کیوڑہ یا جو خوشبو ڈالنی ہو ڈالیں اگر گرم میں ڈالو گے تو خوشبو نہ رہیگی +

# شربت فواکہات ترش

[انا]ر ترش۔ انگور ترش۔ آلو بخارا۔ املی۔ زرشک۔ آملہ۔ لیموں یا کوئی اور کھٹی بوٹی وغیرہ
[حس]ب ضرورت کوئی ترش میوہ لیکر اسکو ٹکر کپڑے میں نچوڑ کر پانی نکالیں۔ اگر ان میں
[ا]یسے کوئی چیز پانی نہیں دیتی اور خشک ہی۔ تو اسمیں پانی ڈالکر گھوٹکر یا پکا کر ڈالنا چاہیئے +

# شربت فواکہات شیریں

تمام شیریں میوہ جات کا عرق نکال کر یعنی جس کی ضرورت ہو۔ اُس میں تین گنا مصری
ڈال کر قوام بنائیں۔ مثلاً سیب۔ بہی۔ امرود۔ انار شیریں۔ انگور شیریں۔ سنگترہ۔ انناس وغیرہ
یہ بھی یاد رکھنا چاہیئے۔ کہ شربت کی طاقت ایک سال تک بہتر رہتی ہے۔ اس کے
بعد خراب ہو جاتی ہے۔ اور یہ بھی یاد رکھنا چاہیئے۔ کہ جن شربتوں کے نسخوں میں۔
مویز منقی۔ زعفران۔ مشک۔ گل سرخ۔ زرشک۔ گوند ببول۔ گوند کتیرا۔ سقمونیا۔
سنا مکی۔ آنولہ۔ اگر۔ تگر۔ عود۔ عناب۔ تخم ہر قسم اور جڑیں وغیرہ ہوں تو ان سب کو
عمدہ اچھی طرح سے اصلی دیکھکر لینی چاہیئے۔ گلاب کے پھول دو قسم کے ہیں۔ ایک اصلی
موسمی گلاب۔ دوسرا سدا گلاب جو ہر موسم میں کھلتا ہے۔ اس میں بہتر موسمی ہے۔
لیکن پھول کی پتی میں کوئی ڈوڈی اور سبز حصہ نہ ہونا چاہیئے۔ سقمونیا کو صاف کر کے
کپڑے کی پوٹلی میں باندھکر ڈالیں۔ آملہ۔ اور ہلیلہ یعنی ہرڑوں کی گٹھلیاں یعنی تخم نکال
دینے چاہئیں منقی میں سے تخم بھی نکال دینا چاہیئے۔ گوندوں کو باریک پیسکر قوام کو اوتار کر
ڈالنا چاہیئے۔ زعفران اور مشک کو عرق گلاب یا کیوڑہ میں پیسکر ڈالنا چاہیئے۔ صندل
اگر۔ تگر وغیرہ کو عمدہ پتھر پر گھسکر پھر شربت بنائیں ورنہ برادہ کر کے بنائیں۔ جڑیں جو

ہوں اُن کو اور تخموں کو بھی ذرا کوٹ لینا چاہیے۔ برگ سنا کی کو ڈنڈیوں سے جُدا کر
ذرا گھی یا بادام روغن میں چرب کر لینا چاہیے۔ ملٹھی کی اُوپر والی سیاہی ضرور جاتو
چھیل ڈالنی چاہیئے۔ نسوت۔ سفید دیکھکر لینی چاہیئے اور اُوپر سے اُسے بھی چھیلکر گھی
یا بادام روغن میں چرب کر لینا چاہیے۔ ابریشم کو کتر کر اور اندر سے کیڑے مٹی نکال کر
ڈالنا چاہیئے۔ اور عناب۔ سپستان یعنی لسوڑیاں بھی ذرا کوٹ کر بھگوئیں +

## جُدا جُدا شربت کے نہائیت عمدہ نسخے ردیف وار

**شربت ابریشم**۔ ابریشم خام صاف اور قینچی سے کترا ہوا دس تولہ۔ بادرنجبویہ یعنی بی لو
ایک تولہ ان کو تین پاؤ پانی میں خیسانده یعنی بھگو کر پھر جوشانده یعنی پکا کر اس میں
ایک پاؤ عرق گلاب اور ڈھائی پاؤ مصری کا قوام کریں اُور پھر اُس میں سنگ
چھ ماشہ۔ مروارید ناسفتہ دو ماشہ عرق کیوڑہ میں صلایہ یعنی خوب کھرل کر کے ڈالدیں
اور صندل سفید۔ عود خام۔ مصطگی رومی ہر ایک سات سات ماشہ کا سفوف کر کے
ملادیں اور کام میں لائیں +

**نسخہ دوم ابریشم**۔ ابریشم صاف اور کترا ہوا۔ اٹھاراں تولہ کو تین پاؤ عرق گلاب
دو دن و رات بھگو دیں پھر جوش دیں۔ جب نصف پانی جل جائے تو چھان کر اس
عرق بید مشک ڈیڑھ پاؤ۔ اور ساڑھے چار تولہ ابریشم کترا ہُوا ڈال کر جوش دیں
پانی تین پاؤ رہ جائے تو تین پاؤ ہی مصری یا کھانڈ ملا کر شربت کا قوام بنائیں
اس میں عنبر و کستوری چار چار رتی عرق گلاب یا کیوڑہ میں کھرل کر کے ملائیں
کام میں لائیں۔ خوراک۔ دُو تولہ سے تین تولہ تک +

**فوائد و خواص**۔ سر کے چکرانے اور درد سر کیلئے عرق گاؤزبان ملا کر اور تمام دل
دماغ و امراض سینہ سوداوی و بلغمی کو از حد مفید ہے +

**نسخہ سوم ابریشم**۔ ابریشم کترا اور صاف کیا ہوا۔ اٹھائیس تولہ۔ عرق گلاب عرق گا

ہر ایک تین تین پاؤ میں ایک رات و دن بھگو دیں۔ اور اُس میں وار چینی۔ نرکچور۔ لونگ ہر ایک تین تین ماشہ۔ صندل سفید کا برادہ پونے چار تولہ بھی ڈال دیں دوسرے روز خوب جوش دیں۔ جب آدھا پانی رہ جائے مل کر چھان کر صاف کریں۔ پھر اُس میں پانی سیب و پانی امرود۔ انار شیریں کا ہر ایک تین تین چھٹانک ملائیں۔ اور کپڑے کی پوٹلی میں زعفران تین ماشہ۔ کستوری ڈیڑھ ماشہ۔ عنبر اشہب ڈیڑھ ماشہ۔ باندھکر دیگچی میں ڈالدیں۔ اور آگ پر رکھیں پوٹلی کو دبا دبا کر نچوڑتے جائیں تاکہ سب عرق نکل آئے۔ پھر پوٹلی نکال کر اس میں مصری یا کھانڈ ایک سیر ڈال کر قوام کریں اور سرد کر کے بوتلوں میں ڈال لیں۔ خوراک ایک تولہ سے دو تولہ تک +

فوائد و خواص۔ تقویت اعضائے رئیسہ دل و روح کے لئے درجہ اول ہے +

نسخہ چہارم ابریشم۔ سادہ ابریشم گیارہ تولہ اور صاف کیا ہوا۔ دو سیر دس چھٹانک عرق گلاب میں دو رات و دن بھگو کر جوش دیں کہ سوا سیر پانی رہ جائے۔ اسکو چھانکر اس میں کھانڈ یا مصری ایک سیر سات چھٹانک ڈال کر قوام بنائیں۔ آخر قوام میں عنبر چھ رتی۔ اور مشک سوا دو ماشہ پیس کر ملا دیں اور بوتلوں میں رکھیں خوراک نو ماشہ سے دو تولہ۔

فوائد و خواص۔ تمام علتوں سوداوی اور بلغمی دل کی بیماریوں کو مفید ہے +

نسخہ پنجم ابریشم رمانی۔ ابریشم خام پندرہ تولہ کو لیکر عرق گلاب میں بھگو دیں۔ اور جوش منہ بند کر کے دیں۔ اور پھر اس میں برگ گاؤزبان۔ فرنجمشک یعنی رام تلسی ڈال کر جوش دیکر اس میں شربت سیب وغیرہ شامل کر کے کھانڈ یا مصری زیادہ کر کے شربت بنا کر نیچے اوتاریں اور مروارید ناسفتہ دو ماشہ۔ مونگے کی جڑ ۲ ماشہ۔ گلاب اور بید مشک میں ملا کر بوتل میں رکھ لیں۔ خوراک۔ ایک تولہ سے تین تولہ تک +

فوائد و خواص۔ خون بواسیر کو فوراً بند کر کے۔ نہایت مقوی دل و مفرح ہے +

شربت اسطوخودوس میٹھی مقشر یعنی چھلی ہوئی۔ ستاماں ماشہ چھ رتی۔ ہنشر گلاب کے پھول ہر ایک دو تولہ۔ اسطوخودوس۔ فبراج یعنی پرسیاؤشاں۔ عود صلیب

برگ گاؤزبان۔ تخم سونف۔ تخم اجمود یعنی تخم کرفس۔ تخم خطمی ہر ایک تین تولہ۔ مویز منقی
سپستان یعنی لہسوڑیاں تین عدد سب کو جوش دیں۔ پھر سوا سیر مصری یا کھانڈ
بنائیں۔ خوراک۔ تین تولہ سے پانچ تولہ تک گرم پانی سے +
فوائد و خواص۔ دماغ کی سب سرد بیماریوں اور سانس کی تنگی اور بیہوشی کو دور کرے
نسخہ دوم اسطوخودوس۔ اسطوخودوس دو تولہ۔ ملٹھی مقشر۔ تخم خطمی ہر ایک
ڈیڑھ تولہ۔ گل بنفشہ ایک تولہ۔ مویز منقی یعنی منقی کے تخم نکالے ہوئے ساٹھ دانے عناب
عمدہ تیئس دانہ۔ سپستان لہسوڑیاں چالیس دانہ سب کو جوکوب کر کے تین سیر پانی
میں جوش دیں۔ جب چہارم حصہ پانی رہ جائے۔ تو مل چھان کر اس میں شہد اصلی ایک
کھانڈ آدھ سیر یعنی چالیس تولہ۔ ملا کر شربت کا قوام بنائیں +
خوراک۔ دو تولہ سے چار تولہ تک +
فوائد و خواص۔ یہ شربت کھانسی بلغمی و تپ اور سانس کی تنگی کو دور کرتا ہے
سینے کو بلغم سے صاف کرے +
شربت اصل السوس یعنی ملٹھی۔ ایک رطل یعنی ساڑھے چونتیس تولہ لیکر اس
چھیل کر کوٹ کر پانی میں بھگو دیں چوبیس گھنٹے بعد جوش دیکر چھان کر کھانڈ یا مصری
دو رطل ڈال کر قوام کر کے رکھیں۔ خوراک ایک تولہ سے دو تولہ تک +
فوائد و خواص۔ کھانسی کو دور کرے خشونت حلق و آواز کو صاف کرے +
شربت اصول۔ جڑ کبر کا چھلکا۔ جڑ اجمود۔ جڑ کاسنی۔ جڑ سونف ہر ایک نو تولہ۔ تخم
سونف دیسی۔ مویز منقی جس کے تخم نکالے ہوں چالیس دانہ۔ انجیر ولایتی بیس دانہ
عاقرقرحا سوا تولہ۔ تج۔ اذخر۔ ملٹھی ہر ایک ڈھائی تولہ سب کو جوکوب کر کے تین سیر پانی
میں جوش دیں۔ جب نصف پانی رہ جائے۔ تو مل کر چھان کر سوا سیر کھانڈ یا مصری
ڈال کر شربت تیار کریں + خوراک دو تولہ سے چار تولہ تک +
فوائد و خواص۔ ریاح کو توڑتا ہے۔ غلیظ موادوں کا منضج اور سدوں کو کھولتا ہے

کے فضلوں کو نکالے پیشاب کی رکاوٹ دُور ہووے۔ سوء القنیہ اور استسقا کو نافع ہے +

**نسخہ دوم اصول**۔ سونف کی جڑ کا چھلکا۔ اجمود کی جڑ کا چھلکا۔ کاسنی کی جڑ کا چھلکا۔ ہر ایک ڈیڑھ تولہ۔ تخم اجمود۔ سونف۔ کاسنی ہر ایک تولہ۔ مویز منقی دو تولہ۔ انجیر زرد مین عدد کبر کی جڑ کا چھلکا۔ بالچھڑ۔ اسارون۔ سلیخہ ہر ایک سات ماشہ۔ کھانڈ یا مصری تین پاؤ لیکر شربت بنائیں۔ خوراک دو تولہ سے چار تولہ تک +

فوائد و خواص۔ استسقاء مدر فضلات وغیرہ کو مفید ہے +

**شربت اعجاز**۔ عناب تیس دانہ سپستان ساٹھ دانہ۔ اصل السوس مقشر تخم خبازی تخم خطمی۔ گل نیلوفر۔ گل بنفشہ ڈیڑھ ڈیڑھ تولہ۔ بہیدانہ چھ ماشہ۔ صمغ عربی یعنی گوند کیکر نو ماشہ ایک سیر پانی میں خیساندہ اور جوشاندہ بنا کے تین پاؤ کھانڈ یا مصری میں قوام بنائیں اور نو ماشہ کتیرا گوند باریک کر کے ملائیں +

خوراک۔ دو تولہ سے چار تولہ تک +

فوائد و خواص۔ تپ دق اور کھانسی کو رفع کرے معتدل ہے +

**شربت افتیموں**۔ افتیموں دو تولہ۔ کوکپڑے میں باندھکر ڈیڑھ پاؤ پانی میں جوش دیں اور ملیں کہ تمام اثر پانی میں آجاوے۔ پھر اس پانی کے برابر کھانڈ یا مصری ڈالکر قوام بنائیں۔ خوراک دو تولہ سے تین تولہ تک +

فوائد و خواص۔ درد سر سوداوی کیلئے نافع ہے صفرا اور سودا کو دست کے راہ نکالے +

**شربت افسنتین**۔ افسنتین سوا تولہ تخم کرفس یعنی اجمود تیراں ماشہ تج۔ بیکوب سات ماشہ ان کو دس چھٹانک پانی میں جوش دیں۔ جب نصف پانی باقی رہ جائے مل چھانکر کھانڈ یا مصری ڈال کر قوام بنائیں۔ خوراک ایک تولہ سے تین تولہ تک +

فوائد و خواص۔ گرم و خشک سدہ کھولے ریاح رفع کرے۔ حیض جاری کرے۔ مقوی معدہ۔ تپ کو دور کرے مصفی خون بھی ہے +

**شربت آلو بالو**۔ یہ ایک پھل کا نام ہے۔ بوزن ایک رطل یعنی پینتیس تولہ لیکر اسکو

چار گنا پانی میں جوش دیں۔ جب چوتھائی حصّہ پانی جل جائے تو چھان کر اس میں چینی
کھانڈ یا مصری ڈال کر قوام بنائیں + خوراک۔ ایک تولہ سے تین تولہ تک +
فوائد و خواص۔ ریگ مثانہ کو پیشاب کے ساتھ خارج کرے گرم تر ہے +
شربت آلو بخارا۔ آلو بخارا پچاس عدد۔ تمر ہندی یعنی املی چار تولہ۔ تخم خشخاش بوزہ۔
تخم خیارین۔ تخم کاہو۔ پوست یعنی چھلکا ترنج ہر ایک تولہ یہ سب لیکر آدھ سیر پانی میں ایک شب
بھگو دیں۔ صبح جوش دیکر اور صاف کرکے اس میں ڈھائی پاؤ کھانڈ یا مصری ڈالکر قوام بنائیں
خوراک۔ دو تولہ سے چار تولہ تک +
فوائد و خواص۔ صفراوی اور سوداوی بخار کو دفع کرے۔ اور پیاس کو بجھائے۔
شربت آملہ۔ آملہ خشک ڈھائی تولہ کو ایک رطل عرق گلاب میں بھگوئیں۔ اور پھر
صندل سفید دو ماشہ۔ عود غرقی ایک ماشہ ڈال کر جوش دیں پھر مل چھان کر صاف کرکے
اس پانی سے ڈیڑھ گنا کھانڈ یا مصری ڈال کر قوام بنائیں +
خوراک۔ دو تولہ سے تین تولہ تک +
فوائد و خواص۔ بھوک لگائے اور معدہ کو قوت دیوے مقوی قلب مزاج سرد خشک ہے
شربت انار شیریں۔ انار کے دانوں کا پانی کپڑے میں ڈال کر نچوڑا ہوا ایک سیر
سیب جو کوٹ پانی نکالا ہوا ہو۔ تین چھٹانک مصری یا کھانڈ ایک پاؤ پکا کر قوام بنائیں +
خوراک۔ دو تولہ سے پانچ تولہ تک +
فوائد و خواص۔ معدہ اور جگر کی گرمی کو رفع کرے۔ پیاس کو بجھائے گرم تپوں کو رفع کرے
شربت انار ترش۔ انار ترش کے دانوں کا پانی ایک سیر۔ آملہ۔ اگر ہر ایک
چھ ماشہ۔ پہاڑی پودینہ دو تولہ۔ گل سرخ اصلی پندماں ماشہ۔ پہلے خشک دواؤں کو باریک
کپڑ چھان کرکے آب انار میں ملائیں پھر کھانڈ یا مصری آدھ سیر ڈال کر شربت کا قوام بنائیں
خوراک۔ دو تولہ سے چار تولہ تک +
فوائد و خواص۔ دل اور معدہ گرم کو قوت دیتا ہے۔ قے اور متلی کو روکتا ہے +

شربت انار میخوش۔ یعنی انار کھٹا میٹھا ملا ہوا۔ انار شیریں اور انار ترش کے
دونوں کا پانی نصف نصف سیر اور پودینہ سبز کا پانی تین چھٹانک سب کو ملا کر کھانڈ یا
مصری ڈال کر قوام بنائیں۔ خوراک۔ ایک تولہ سے چار تولہ تک +

فوائد و خواص۔ معدہ اور جگر اور دل کو تقویت دیوے ہچکی اور کھٹے ڈکار کو بند کرے

شربت انجبار۔ انجبار ایک مثقال یعنی ساڑھے تین ماشہ و ورقی کو جوکوب کر کے
ڈیڑھ پاؤ پانی میں ڈال کر بھگو دیں پھر جوش دیں کہ نصف پانی رہ جائے۔ چھان کر اس میں
کھانڈ یا مصری سات تولہ ڈال کر قوام بنائیں۔ خوراک ایک تولہ سے پانچ تولہ تک +

فوائد و خواص۔ ہر قسم کے خون روکنے کے لئے عجیب شربت ہے +

نسخہ دوم انجبار۔ جڑ انجبار دو تولہ۔ پوست انار شیریں۔ حب الآس ہر ایک ایک تولہ۔
برادہ صندل سفید نو ماشہ ان سب کو ایک سیر پانی میں بھگو کر پھر جوش دیں کہ نصف پانی
رہ جائے۔ چھان کر جدا رکھیں۔ اور برگ کیکر کو کوٹ کر ذرا پانی دیکر گرم کر کے اس کا پانی
چار تولہ شامل کر کے برابر سب پانی کے کھانڈ یا مصری ملا کر قوام بنائیں +

خوراک۔ ایک تولہ سے چار تولہ تک۔

فوائد و خواص۔ پیشاب پاخانہ یا قے کے ساتھ خون آتا ہو تو یہ پلانا مفید ہے۔ بواسیر اور
زیادتی خون حیض کو بھی روکے مزاج سرد خشک ہے +

شربت انجیر۔ کابی انجیر تین چھٹانک لیکر پانی پونے پانچ سیر میں ڈال کر جوش دیں
کہ صرف ایک چھٹانک کے قریب پانی رہ جائے۔ پھر اس میں کھانڈ یا مصری ڈال کر
خوب ہاتھ سے ملیں۔ اور پھر کپڑے میں ڈال کر نچوڑ کر ڈیڑھ سیر شہد ملائیں۔ اور ایک تھیلی
میں باریک کر کے۔ دارچینی۔ پان کی جڑ۔ بالچھڑ ہر ایک ساڑھے تین ماشہ زعفران چھ رتی
ڈالیں جوش دیں اور ملیں۔ خوراک۔ ایک تولہ سے تین تولہ تک +

فوائد و خواص۔ مفید گردہ و مثانہ ہے۔ باہ کو تقویت دیوے۔ منی کی اصلاح کرے +

شربت انناس۔ انناس کو چھیلکر کوٹ کر اس کا پانی لیویں۔ اور اس پانی کے

نسخہ اوّل زرعونی کبیر۔ تخم کرفس۔ تخم شلغم۔ تخم شبت۔ نانخواہ۔ بازیانہ مغز تخم خربوزہ تخم بادرنگ۔ بیخ کرفس ہر ایک پانچ مثقال۔ عاقرقرحا۔ زعفران مصطگی رومی۔ عود خام ہر ایک پانچ درم بسباسہ۔ قرنفل۔ کبابہ فلفل دراز ہر ایک تین درم۔ عنبر اشہب ایک مثقال۔ شہد سہ چند ادویہ کے ملا کر سنبھال رکھیں۔ خوراک۔ چھ ماشے سے نو ماشہ

فوائد و خواص۔ مقوی باہ ہے۔ سردی کی موسم میں دودھ سے استعمال کی جاتی ہے

نسخہ دوم۔ زرعونی خاص۔ تخم اجمود۔ تخم گاجر۔ تخم سویہ۔ مغز خربوزہ مغز خیارین سونف ہر ایک تیئیس ۲۳ ماشہ۔ جاوتری۔ لونگ۔ فلفل دراز۔ کباب چینی۔ عاقرقرحا ہر ایک نو ماشہ زعفران۔ تج۔ کندر مصطگی رومی۔ اگر ہر ایک تولہ تولہ۔ تخم ہلیون۔ شقاقل۔ بہمن سرخ بہمن سفید۔ تودری زرد۔ تودری سرخ۔ تودری سفید۔ اندرجو ہر ایک پندرہ ۱۵ ماشہ۔ سونٹھ۔ تخم شلغم۔ انار دانہ جنگلی۔ مغز چلغوزہ۔ مغز نارجیل ہر ایک ساڑھے بائیس ماشہ تخم تیرہ تیزک۔ تخم مولی۔ تخم پیاز۔ کلونجی۔ جائفل۔ فلفل دراز ہر ایک نو ماشہ خصیۃ الثعلب خرما۔ ہر ایک نو نو ماشہ۔ عنبر اصلی چھ ماشہ کستوری تین ماشہ۔ سب کو باریک کرکے کل دواؤں کے وزن سے دوچند شہد اور مصری نصف وزن قوام کرکے اس میں ملائیں + خوراک۔ گرم مزاج والے کو چھ ماشہ دودھ کے ساتھ۔ اور سرد مزاج والے کو شربت شہد کا ایک پیالہ کرکے اس سے صبح کو کھلائیں مجرب ہے +

فوائد و خواص۔ باہ کو بڑھانے والا اور دل و دماغ اور جگر کو قوی کرنے میں اس سے بہتر کوئی معجون نہیں ہے +

اطلاع۔ کارخانہ حاجی محمد اصغر علی سوداگر و مالک دواخانہ یونانی لودیانہ سے زرعونی خاص تیار چار آنہ تولہ مل سکتی ہے۔ جس قدر آپ کو ضرورت ہو وہ وی۔ پی طلب فرمائیں۔ یہ زرعونی مقوی باہ وغیرہ کے لئے درجہ اوّل مفید ہے ایک دفعہ ضرور اس کو کھا کر فائدہ ملاحظہ فرمائیں +

# فصل دوازدہم

## نسخہ جات گلقندوں میں

یہ یاد رکھنا چاہیئے کہ صرف گلقند کا لفظ گلاب کے پھول والی گلقند ہی سے مشہور ہے قبض کو کھووے دردسر دور کرے، آنتوں کے سُدے اور ریحوں کو دفع کرے دافع حرارت صفراوی مفرح وملین طبع ودافع درد معدہ ہے +

شیخ بوعلی صاحب نے اپنی تصنیف میں لکھا ہے کہ میں نے ایک عورت جوان کو دیکھا کہ جس کو تپ دق شروع تھی دوسرے درجہ میں اور میں نے اُس کو مداومت کرائی صرف گلقند کی یہاں تک کہ غذا میں بھی اکثر شامل کیا خدا نے اسکو ایکسال میں صحت کلی بخشدی +

**نسخہ اصلی گلقند**- عمدہ اصلی گلاب کے پھول جس میں کوئی ڈوڈی نہ ہو- اور سبز رنگ کا کوئی حصہ نہ ہووے لیکر اُس کے دوچند کھانڈ ملا کر خوب ہاتھوں سے ملیں- اور پھر اُس کو کسی برتن روغنی میں ڈال کر مونہہ بند کرکے دھوپ میں رکھیں +

خوراک چار تولہ جوان کے لئے اور بعض اسی کو گلقند آفتابی کے لفظ لکھا کرتے ہیں اور بعض گلقند بنا کر رات کو چاندنی میں رکھتے ہیں اس کو گلقند مہتابی لکھتے ہیں- اور بعض گلاب کے پھولوں میں شہد سہ چند کھانڈ کی جگہ ڈالتے ہیں تو پھر یہ گلقند شہد والی کے نام سے کہلاتی ہے +

**نسخہ گلقند حنا**- پھول تازہ حنا یعنی مہندی کے بلکہ برابر شہد خالص ڈال کر خوب مل کر دھوپ میں تین روز رکھیں + خوراک ایک تولہ سے تین تولہ تک +

**فوائد وخواص** مصفی خون ودافع نزلہ ہے +

**نسخہ گلقند خیار شنبہ** یعنی پھول املتاس تازہ صرف پنکھڑی ہی لیکر اُس کے برابر شکر سرخ ملا کر برتن میں ڈال کر دھوپ میں رکھیں +

خوراک- ایک تولہ سے تین تولہ تک- **فوائد وخواص** ملین طبع اور مسہل صفرا درجہ اوّل

نسخہ گلقند خشخاش۔ پھول تازہ خشخاش کے لیکر اس میں سہ چند کھانڈ ملاکر خوب
ملیں اور برتن میں ڈال کر تین روز دھوپ میں رکھیں۔ پھر خوراک چھ ماشہ سے
دو تولہ تک۔ فوائد و خواص۔ حابس طبع و دافع اسہال نزلہ و سرفہ رطوبی کو مفید +
نسخہ گلقند سیوتی۔ گل سیوتی تازہ لیکر اس میں دوچند کھانڈ ملاکر خوب ہاتھوں
سے ملیں اور برتن میں ڈال کر دھوپ میں تین روز رکھیں +
خوراک۔ ایک تولہ سے تین تولہ۔ فوائد و خواص دل جگر کو فرحت اور طاقت
بخشے۔ خفقان اور مالیخولیا کو دفع کرے +
نسخہ گلقند گڑہل۔ پھول گڑہل کے عمدہ طرح لیکر اس میں دوچند کھانڈ ملاکر اور
اُس میں نصف وزن پھولوں کے آب لیموں خواہ آب انار ترش بھی ملاکر رکھ لیں +
خوراک۔ ایک تولہ سے تین تولہ۔ فوائد و خواص۔ دافع خفقان و توحش و مولد
خون صالح و دافع مضرات صفراوی و سوداوی +
نسخہ گلقند نیب یعنی پھول نیم۔ درخت نیم کے پھول لیکر اُن کے ہموزن شہد
ملاکر گلقند بناکر رکھ لیں۔ خوراک ایک تولہ سے دو تولہ تک +
فوائد و خواص مصفی خون و دافع امراض سوداوی و مفتح سدھائے عرق +
نسخہ دوم گلقند نیب یعنی پھول نیم۔ پھول درخت نیم کے تازہ آدھ پاؤ لیں
پھر چرائتہ دس تولہ کو پانی میں اُوبال کر کے اس کا خیساندہ لیویں۔ اور اُس میں گل بنفشہ
پانچ تولہ۔ عناب عمدہ آٹھ تولہ کے چھلکے لیکر جوکوب کرکے اُس عرق میں بمعہ مصری تین پاؤ
کے سب کو ڈال کر خوب ملائیں۔ اور دھوپ میں رکھیں۔ چند روز کے بعد استعمال کے
قابل ہو جائیگا۔ خوراک۔ ایک تولہ +
یہ یاد رکھیں کہ یہ خشک بہت ہے اسلئے گھی کا خوب استعمال کریں +
فوائد و خواص۔ فاسد خون کو صاف کرے۔ پھوڑے پھنسی خارش اور ہر قسم کی
جلدی بیماریوں کو رفع کرے +

گلقند گاؤزبانی۔ گاؤزبان کے پھول تازہ ہوں تو بہتر۔ چوداں چھٹانک کھانڈ۔ پونے دو سیر میں خوب مل کر رکھیں۔ اگر پھول تازہ نہ ہوں۔ تو پھر عرق گلاب میں پھولوں کو تر کرکے کام میں لائیں + **فوائد و خواص**۔ مفرح مقوی دل وغیرہ +

**اعلان**۔ اگر آپ کو کسی بھی قسم کی گلقند یا اور کوئی دوا تیار منگوانے کی ضرورت پڑے تو فوراً ایک کارڈ جوابی پہلے کارخانہ حاجی محمد اصغر علی مالک یونانی دواخانہ لودیانہ کو لکھکر نرخ دریافت فرمائیں۔ پھر کچھ حصہ رقم کا بطور پیشگی منی آرڈر کرکے روانہ کریں۔ اور اور لکھدیں۔ کہ فلاں دوا روانہ کرو۔ فوراً وہ روانہ کرینگے +

اور نیز ایک ایسی عمدہ مرکب گلقند تیار کی ہے جس میں بادام روغن بھی ملایا ہے جس کے کھانے سے ہر روز پاخانہ ہوتا ہے۔ اور درد ریح وغیرہ اور امراض پیٹ کو فائدہ ہوتا ہے قیمت فی خوراک دو آنہ۔ آٹھ خوراک سے کم روانہ نہ ہوگی۔ زیادہ جسقدر ضرورت ہو طلب فرمائیں۔ محصول ڈاک وغیرہ آٹھ آنہ۔ کل ڈیڑھ روپیہ۔ آٹھ خوراک پر خرچ ہوتا ہے +

## فصل سیزدہم

## لبوب و لعوق

یاد رکھیں کہ لبوب ایک قسم معجون سے ہے۔ اس میں دوائیں بدن کو موٹا کرنے والی اور باہ پیدا کرنے والیاں ڈالی جاتی ہیں۔ اور اس کے بنانے کا یہ قاعدہ ہے۔ کہ تمام مغزیات باریک پیس لینے چاہئیں۔ اور قوام آگ پر نہیں بنایا جاتا۔ زعفران عنبر کستوری مروارید جو ہووے۔ اس کو عرق گلاب میں علیحدہ علیحدہ پیسکر شہد صاف میں ملاکر اس میں مغزیات اور دیگر دوائیں ملاکر کسی چینی یا کانچ کے کھلے برتن میں ڈالدیں۔ اور یہ رکھیں کہ برتن جو ہووے وہ تیسرا حصہ خالی ہووے۔ پھر اس کو چالیس روز رکھکر ہر تیسرے روز تھوڑی دیر کے لئے منہ کھول دیا کریں تاکہ اس کے ابخرات نکل

جایا کریں۔ خوراک نو ماشہ سے ڈیڑھ تولہ تک ہے +

نسخہ لبوب اکبر۔ مغز پستہ۔ مغز بادام۔ مغز فندق۔ مغز نارجیل۔ مغز اخروٹ۔ مغز چلغوزہ۔ مغز تخم کرڈ۔ مغز پنبہ دانہ۔ خشخاش سفید۔ کنجد سفید مقشر ہر ایک تین تولہ۔ تخم گزر۔ تخم شلغم۔ تخم مولی۔ تخم پیاز۔ تخم گندنا۔ لسان العصافیر یعنی اندرجو۔ ہلیون اصلی۔ تخم ہالوں ڈیڑھ ڈیڑھ تولہ سب کو پانی میں خوب پیسیں۔ پھر کھانڈ تین پاؤ شہد ایک پاؤ میں مخلوط کر کے پکالیں کہ پانی جذب ہو جاوے۔ پھر اس میں سفوف خولنجاں۔ شقاقل بہمنیں تودریں۔ ثعلب مصری ہر ایک تولہ تولہ باریک کر کے ڈالیں +

خوراک۔ نو ماشہ سے ایک تولہ تک +

فوائد و خواص۔ گردوں کو گرم اور قوی کرے اور قوت باہ و منی کو زیادہ کرے۔ دل و دماغ کو قوت اور بدن کو موٹا کرے۔ فرحت لائے +

نسخہ دوم لبوب اصغر۔ مغز چلغوزہ۔ مغز پستہ۔ مغز فندق۔ مغز نارجیل ہر ایک سوا تولہ۔ تل سفید مقشر۔ مغز بادام مقشر ہر ایک ڈھائی تولہ۔ مغز پنبہ دانہ یعنی بنولہ۔ اندرجو۔ مغز کرڈو۔ کباب چینی۔ فلفل دراز۔ سونٹھ۔ کندر ہر ایک ایک تولہ۔ بہمن سرخ۔ بہمن سفید۔ تودری سرخ تودری زرد ہر ایک نو ماشہ سب کو باریک پیس کر سہ چند شہد میں ملا کر رکھیں +

خوراک۔ نو ماشہ سے ایک تولہ +

فوائد و خواص۔ منی کو گاڑھا کرے گردوں اور پشت کو طاقت دیوے +

نسخہ سوم لبوب سرد۔ مغز چلغوزہ۔ مغز پستہ۔ تل سفید۔ مغز نارجیل۔ شقاقل مصری خشخاش سفید۔ تودری سرخ۔ تودری زرد۔ بہمن سرخ۔ بہمن سفید ہر ایک سوا تولہ سب کو باریک پیس کر ہوزن مصری اور قدرے شربت ترنجبین بھی ملا کر رکھ لیں۔

خوراک۔ نو ماشہ سے ایک تولہ +

فوائد و خواص۔ گرم مزاج والوں کے لئے مفید ہے۔ تقویت خوب کرے۔ بدن اور اعضاء رئیسہ کو طاقت دیتی ہے +

لعوق بنانے کے لئے یہ یاد رکھیں - کہ یہ لعاب اور چپچپی وار دواؤں سے مرکب ہے
تاکہ جہاں سے گذرے اُس جگہ نزلات اور رطوبات کا اثر نہ ہو مثلاً نزلہ زکام جو حلق میں
گرتا ہے - اور کھانسی شدید جو سینہ اور پھیپھڑوں میں گرتا ہے - وہاں جلن اور درد اور
خراش پیدا کرتا ہے - پس ایسی مرضوں کے لئے حکمائے نے یہ لعوق کی ایجاد کی ہے - اور
اس میں شکر کا قوام ایسا گاڑھا ہو جس میں دوائیں ملا کر پھر انگلی سے چاٹا جائے تاکہ دیر
نسخہ لعوق السی - السی ڈھائی تولہ کو لیکر اس کو بھون لیں - مغز بہیدانہ بست ملٹھی
ہر ایک دو تولہ - روغن بادام میں چرب کر کے شہد حسب ضرورت ملا کر رکھیں - اور دن
میں کئی دفعہ ذرا ذرا چٹائیں) + نایاب لعوق ہے +
نسخہ لعوق انجیر - انجیر ولایتی زرد دس دانہ - گاؤزبان نو ماشہ - عناب دس دانہ -
سپستاں دس دانہ - گل بنفشہ سوا تولہ - سب کو آدھ سیر پانی میں جوش دیکر چھان کر
دو تولہ گودہ املتاس - اور چار تولہ ترنجبین ملا کر چھان کر ایک تولہ روغن بادام ملا کر قدرے
جوش دیکر رکھ لیں - کسی کسی وقت چٹائیں - اگر دست لینے کی ضرورت ہو - تو کسی مناسب
جوشاندہ کے ہمراہ بقدر دو تولہ کھلائیں - تو پھر دست ہو جائینگے +
فوائد و خواص - خشک کھانسی کو رفع کرے مادہ صفرا کو خارج کرے +
نسخہ لعوق بادام - مغز بادام - مغز کدو ہر ایک نو ماشہ - گوند ببول - گوند نشاستہ -
ست ملٹھی ہر ایک سوا تولہ ان سب کو باریک کپڑ چھان کر کے مصری دس تولہ کے قوام
میں ملائیں - خوراک - دن میں چار پانچ دفعہ دو - دو انگلی چٹائیں +
فوائد و خواص - کھانسی خشونت حلق اور حنجرہ کے لئے مفید ہے +
نسخہ لعوق بزرالبنج - مغز چلغوزہ ایک تولہ - تخم بھنگ تین تولہ - مرمکی تین ماشہ -
سب کو باریک پیسکر کھانڈ کے قوام میں ملا کر رکھیں - بوقت ضرورت قدرے چاٹ لیا کریں
فوائد و خواص - نزلہ کے فساد کو رفع کرے +
نسخہ لعوق تریاق النزلہ - تخم بھنگ - پوست خشخاش سالم ہر ایک ڈھائی تولہ -

گل گاؤزبان - تخم مورد - دھنیا خشک - ہر ایک تولہ - اسطوخودوس نو ماشہ سب کو تین پاؤ
پانی میں جوش دیکر جب پانی ڈیڑھ پاؤ کے رہ جائے تو مل کر چھان لیں - اور ایک پاؤ
کھانڈ کا قوام کریں پھر اس قوام میں گل سرخ یعنی پھول گلاب اصلی - کتیرا - گوند کیکر -
دھنیا خشک - ست ملٹھی - نشاستہ گندم - مرمکی ہر ایک چھ چھ ماشہ کوٹ چھان کر ملائیں
خوراک نو ماشہ سے سوا تولہ تک +

فوائد و خواص - نزلہ جو سینے اور حلق و معدہ میں گرتا ہو اس کو روکے +

نسخہ لعوق خشخاش - تخم خشخاش ڈھائی تولہ - کتیرا - گوند کیکر - نشاستہ ہر ایک
ایک تولہ - مغز بہیدانہ - مغز کدو ہر ایک نو نو ماشہ - ان سب کو پیسکر چھان کر کھانڈ پندرہ تولہ
کے قوام میں گھول کر ملا کر رکھ لیں وقت ضرورت قدرے قدرے چاٹ لیا کریں +

فوائد و خواص - نزلات گرم اور رقیق کو بند کر کے حلق کی خارش اور کھانسی کو روکے

نسخہ لعوق سپستان یعنی ہسوڑیاں - ہسوڑے خشک یا تر ایک سو -
عناب عمدہ پچاس - مویز منقی یعنی بیج نکالے ہوئے چالیس دانے سب کو ایک سیر پانی میں
جوش دیں - جب نصف پانی رہ جائے - تو خوب مل کر صاف کر کے آٹھ تولہ گودہ املتاس
کا اس میں ملائیں - اور دو چار دفعہ دن میں اور رات میں چٹائیں +

فوائد و خواص - کھانسی خشک کو رفع کرے سینہ کو نرم کرے +

نسخہ دوم لعوق سپستان - مغز بہیدانہ - ست ملٹھی ہر ایک چھ ماشہ - مغز کدو
نشاستہ - کتیرا - گوند ببول - تخم خطمی - مغز کھیرا - مغز ککڑی - مغز خربوزہ ہر ایک سوا تولہ -
خشخاش ڈھائی تولہ - مغز بادام - مویز منقی ہر ایک پانچ تولہ - اوّل مویز منقی کو روغن بادام
میں بریاں کریں پھر سب دواؤں کو باریک پیسکر شہد میں قوام بنائیں اور رکھ لیں
اور دن میں تین چار دفعہ چٹائیں یہ لعوق عجیب چیز ہے +

فوائد و خواص مذکورہ بالا ہی ہیں +

نسخہ لعوق طباشیر - طباشیر ایک تولہ - گوند ببول - نشاستہ - خشخاش ہر ایک

پانچ تولہ - تخم خطمی - تخم خبازی ہر ایک نو ماشہ - سب کو علیحدہ علیحدہ کوٹ پیس کر روغن بادام میں چرب کریں - اور مصری کے قوام میں ملا کر لعوق طیار کریں -

خوراک - نو ماشہ سے ایک تولہ تک صبح و شام کسی مناسب شربت سے کھلائیں +

فوائد و خواص - کھانسی - سل - دق - تپ کے لئے مفید ہے +

لعوق نزلہ - منقی بیج نکالے ہوئے - ملٹھی مقشر ہر ایک تولہ - پوست خشخاش سات عدد - لہسوڑیاں سات عدد - السی چھ ماشہ - انجیر زرد تین عدد - سونف - زوفا تین ماشہ سب کو پانی میں جوش دیں - جب ایک پاؤ پانی رہ جائے تو ایک پاؤ مصری ڈال کر قوام بنا کر اس میں مغز بادام - مغز چلغوزہ - نشاستہ - کاکڑا سنگی - ست ملٹھی - گوند ببول - فلفل دراز - مرچی ہر ایک تین ماشہ سب کو ملائیں +

خوراک - چار ماشہ سے نو ماشہ تک نزلہ کھانسی کو مفید ہے +



# فصل چہاردہم

## مفرحات

مفرح دلکشا معتدل - مونگے کی جڑ جلائی ہوئی - درونج - نرکچور ہر ایک تین ماشہ اگر خام چار ماشہ - پوست ہلیلہ کابلی - پوست پستہ - پوست ترنج - ابریشم کترا ہوا ہر ایک سات ماشہ - مروارید ناسفتہ اصلی تین ماشہ دھنیا - طباشیر ہر ایک نو ماشہ - بہمن سرخ - بہمن سفید ہر ایک ڈیڑھ تولہ - گاؤزبان - شاہترہ - بلی لوٹن ہر ایک تین تولہ سب کو باریک کرکے مصری و شربت بنفشہ ہر ایک سینتیس تولہ پانی پھل انار - پانی بہی - پانی چوکے کا - پانی زرشک ہر ایک تین تولہ سب پانیوں کو - اور شربت بنفشہ کو ملا کر مصری اس میں ڈال کر قوام تیار کریں - جب قوام تیار ہو جائے تو دواؤں کا سفوف کرکے ملائیں +

خوراک۔ نو ماشہ صبح عرق بید مشک سے +

فوائد و خواص۔ خفقان اور ضعف دل کو رفع کر کے دل کو فرحت بخشے +

نسخہ مفرح بارد یعنی سرد۔ سچے موتی۔ مونگا جلایا ہوا۔ طباشیر۔ کہربا۔ گاؤزبان گل ارمنی ہر ایک چھ ماشہ۔ مشک ڈیڑھ ماشہ۔ سب کو باریک کر کے چھانکر ساڑھے ستائیس تولہ مصری کے قوام میں گوندھکر بطور معجون تیار کریں +

خوراک۔ تین ماشہ +

فوائد و خواص۔ یہ گرم مزاجوں کے لئے مفید۔ فوائد مذکور الصدر +

نسخہ مفرح گرم۔ سرد مزاجوں کے لئے مفید۔ بہمن سرخ۔ بہمن سفید۔ زرنجور۔ ہر ایک پانچ تولہ۔ درونج۔ بادرنجبویہ یعنی بلی لوٹن۔ عود۔ مونگا کشتہ ہر ایک ڈھائی تولہ لونگ۔ زعفران ہر ایک سوا تولہ۔ کستوری۔ ورق سونا۔ ہر ایک سوا دو ماشہ سب کو باریک کر کے شربت سیب جو شہد میں بنایا ہو سہ چند وزن میں ملا کر مفرح بنائیں۔ آخر میں کستوری اور ورق طلا شامل کریں +

خوراک۔ ساڑھے چار ماشہ ہے +

فوائد و خواص۔ خفقان اور تمام بلغمی اور سوداوی امراض کے لئے مفید ہے +

مفرح کم خرچ کثیر المنفعت۔ پانی چار سیر لیکر اس میں لوہا چند دفعہ بجھائیں۔ پھر لونگ۔ جاوتری۔ افتیمون۔ الائچی کلاں۔ صندل سرخ ہر ایک ڈھائی تولہ سب کو کوٹ کر کپڑے کی پوٹلی میں باندھکر اس پانی میں ڈال دیں۔ اور ابریشم خام آٹھ تولہ ذرا کتر کر صاف کر کے اس پانی میں ڈال کر خوب جوش دیں۔ جب تیسرا حصہ پانی کا رہ جائے۔ تو مل چھان کر صاف کریں۔ اور پھر اس میں مصری اور شربت سیب ہموزن ملا کر قوام کریں۔ جب قوام ہو جاوے۔ تو تخم ریحاں۔ اور بلی لوٹن ہر ایک تین تولہ باریک کر کے ملائیں۔ اور برتن میں ڈال کر رکھ لیں مفرح تیار ہے +

خوراک۔ تین تولہ تک ہے +

علی الصباح ہے۔ فوائد امراض جگر کا ہلی رفع کرے خفقان درعشہ کو مفید ہے +

# فصل پانزدہم مربہ جات

مربہ آملہ۔ موٹے موٹے آملہ لیکر انہیں گودیں یعنی سوراخ ذرا کرکے پانی میں جوش دیں جب گداز ہو جاوے۔ تو سہ چند کھانڈ کا قوام بناکر اس میں ڈالیں چند روز کے بعد ورق چاندی ملاکر کھائیں +

فوائد۔ دل دماغ اور معدہ کو تقویت بخشے +

مربہ آلو بخارا۔ آلو بخارے بقدر ضرورت لیکر ایک دن پانی میں بھگوکر جوش دیں جب گل جاوے۔ تو اس میں دو چند شکر ڈال کر جوش دیں کہ قوام ہو جائے +

خوراک۔ ایک یا دو عدد۔

فوائد و خواص۔ صفراوی دردوں کو زائل کرے گرم مزاجوں کو مفید +

مربہ ادرک یعنی سونٹھ۔ ادرک حسب ضرورت لیکر اس کو چھیل کر اُدھر سوزن سے گود کر پانی میں جوش دیں جب گداز ہو جاوے۔ تو نکال کر اُن کی رطوبت کو خشک کریں لو پھر تعدے شہد لیکر اس میں پانی ڈال کر قوام کریں اور اس میں ڈال دیں

خوراک ایک تولہ تک۔ فوائد و خواص۔ معدہ گردہ و مثانہ کی سرد امراض کے لئے نہایت مفید ہے + ہاضمہ کرے +

مربہ بادام۔ بادام حسب ضرورت لیکر دودھ میں جوش دیکر مقشر کریں اور پھر سایہ میں خشک کریں۔ اور مصری یا شہد کا قوام کرکے اُن کو شامل کریں حسب خواہش گیارہ دانے تک کھائیں +

فوائد و خواص۔ طاقت کو زیادہ کرے۔ اور منی پیدا ہووے +

مربہ بہی و ناسپاتی۔ اور اسی طرح کے پھلوں کا بنانا ہو مثلاً مربہ سیب۔ عمدہ پھل لیکر اس کا چھلکا اُتار کر سوزن سے یا چاقو سے گود کر پانی میں جوش دیں

کہ گداز ہو جاوے۔ پھر نکال کر کپڑے پر پھیلا دیں۔ کہ رطوبت خشک ہو جاوے۔ بعدہ سہ چند کھانڈ یا مصری لیکر قوام کر کے رکھ لیں +

مربہ ہلیلہ۔ اگر خشک ہلیلہ ہووے۔ تو بالو ریت میں دفن کر کے اس ریت کو پانی سے تر کریں۔ تاکہ ہلیلہ تازہ نرم ہو جاوے۔ پھر ان کو جوش دیکر سہ چند کھانڈ کا قوام بنا کر مربہ طیار کریں۔ اور ضرورت کے وقت دھو کر اس کو ورق نقرہ سے کھائیں +

فوائد و خواص منیف۔ بالوں کو سیاہ کرے۔ قبض کشا بھی ہے۔ معدہ کی اصلاح کرے +

## فصل ششدہم معاجین یعنی سدہ کھولنے والیاں

یہ یاد رکھیں۔ کہ معاجین اون مرکبات کو کہتے ہیں کہ جن کی دواؤں میں طاقت سدہ کھولنے اور ان کے قطع کرنے جلا کرنے اور تحلیل کرنے اور بدن کو فربہ کرنے اور صحت کی نگہبانی کرنے کی ہو پس ایسی دواؤں کو کوٹ چھانکر شہد یا غیرہ کھانڈ یا دونوں یا کسی اور شربتوں کے قوام میں ملا کر ایک دوسرے جزو کا مزاج قبول کریں۔ یہ یاد رکھیں کہ ان کو تیار کر کے کم از کم چالیس روز غلہ میں یا ایسی طرح سے رکھ چھوڑیں۔ اور یہ بھی یاد رکھیں کہ دوائیں عمدہ تازہ ہوں اور پرانی خراب نہ ہوں۔ اور ہر ایک دوا خوب صاف کر لیا وے۔ اور جو مغزیات یا چکنائی والی دوائیں ہوں تو اسے پتھر کی کونڈی میں نرم پیسیں لوہے کے ہاون دستہ سے خراب سیاہ ہو جایا کرتی ہیں۔ اور جو دوائیں جلاتے اور برشتہ کرنے یا بھوننے یا حل کرنے والی ہوں ان کو پہلے درست کر لینا ضروری ہے۔ اور ملیٹھی۔ نسوت وغیرہ کو چھیل لینا چاہئے۔ اگر گوند کی قسم سے ہو۔ تو اس کو پانی یا عرق گلاب میں حل کر لینا چاہئے برتن رکھنے کے لئے چینی یا چاندی کا ہونا چاہئے۔ اور ہلیلہ کو کوٹ کر روغن بادام میں چرب کر لینا چاہئے۔ قوام کے وقت شہد یا کھانڈ کو نرم آنچ پر پکانا چاہئے۔ جو میل جھاگ وغیرہ اس پر آوے۔ اس کو اوتار دینا چاہئے

ذیل ہیں چند نسخے مشہور شہور تحریر کئے جاتے ہیں۔ تاکہ تیار کرنے میں تکلیف

ہووے۔ جو نہائیت نایاب نسخہ ہیں :۔

**معجون اکبر** ۔ زعفران ۔ کندر ۔ مرکی ۔ دار چینی ۔ مغز چلغوزہ ۔ جنگلی سوسن کی جڑ
ونڈبلم ۔ پرسیاؤ شاں ۔ نشاشتہ ۔ گوند ببول ہر ایک ایک تولہ ۔ تخم پیپل ہر ایک
ماشہ ۔ گندہ بہروزہ صاف کیا ہوا پانچ تولہ ۔ گندہ بہروزہ کو شہد کے قوام میں حل
یں ۔ پھر سب کو باریک کر کے ملاویں ۔ خوراک ساڑھے چار ماشہ ۔ شربت زوفا یا
شہد کے پانی سے ۔ **فوائد و خواص** ۔ کھانسی اور سانس کی تنگی اور امراض سینہ
خون تھوکنے کے لئے ازحد مفید ہے +

**معجون اسطوخودوس** ۔ اسطوخودوس ۔ اکاس بیل ۔ عاقرقرحا ۔ کھنکا کی ۔
سب چار چار تولہ ۔ مویز منقی کے بیج نکال کر کوٹیں اور سب کو باریک کر کے ملائیں ۔
**خوراک** ۔ ایک اخروٹ کے برابر کھلائیں +

**فوائد و خواص** ۔ مرض مرگی کو رفع کرے سات روز برابر کھانا ضروری چاہیے +

**معجون کبری** ۔ دار چینی ۔ تگر ۔ بالچھڑ ۔ چھڑیلہ ۔ الائچی خورد ۔ مغز خیارین ۔
ہر ایک نو ماشہ مصطگی ۔ زعفران ۔ تج ۔ مایہ شتر اعرابی ۔ سہاگہ ۔ تودری زرد ۔ پیاز دگلی
ہریاں ۔ تخم مولی ۔ تخم پیاز ۔ جائفل ۔ جاوتری ۔ اندر جو ہر ایک دو تولہ خصیۃ الثعلب ۔
کلونجی ۔ مغز چلغوزہ ۔ مغز نارجیل ۔ مغز اخروٹ ہر ایک پونے چار تولہ ۔ سب کو باریک
کر کے سب کے سہ چند وزن شہد میں گوندھ کر معجون تیار کریں +

**خوراک** نو ماشہ ہمراہ دودھ گائے وغیرہ جو ملے قدرے مصری ڈال کر +

**فوائد و خواص** ۔ اعضائے رئیسہ کو طاقت بخشے ۔

**معجون اذاراقی یعنی کچلہ** ۔ اوّل کچلے دس عدد لیکر اس کو دودھ میں تر
رکھیں ۔ اور ہر روز دودھ تازہ بدل دیا کریں ۔ بلکہ صبح و شام تازہ دودھ بدل دیا
کریں ۔ ساتویں روز کے بعد انہیں چھیل کر کپڑے کی پوٹلی میں باندھ کر ایک سیر دودھ

میں پوٹلی لٹکا کر پکائیں جب دودھ گاڑھا مثل کھویہ کے ہو جاوے تو پھر کچلہ نکال کر
گرم پانی سے دھوئیں۔ اور سکھا کر خشک ہونے پر اُن کا برادہ کوٹ کر چھان لیں اور
وزن ایک تولہ بکر مفصلہ ذیل دوائیں باریک کر کے علیحدہ رکھیں۔ جائفل۔ جاوتری۔
مرچ سیاہ۔ مرچ سفید۔ دارچینی۔ عود بلساں۔ مصطگی رومی۔ ناگر موتھہ۔ الائچی خورد۔
پوست آملہ۔ عود خام۔ اجوائن۔ بالچھڑ۔ سونٹھ۔ برادہ صندل سفید۔ سونف۔ فلفل دراز۔
زعفران۔ اودنگن ہر ایک پانچ پانچ ماشہ۔ شہد اصلی چھ تولہ۔ کو آگ پر رکھیں اس میں
سفوف کچلہ ملائیں۔ پھر سب دوائیں ملا کر رکھیں بعد چالیس روز کے استعمال کریں
خوراک نصف ماشہ مکھن کے ساتھ اور اوپر سے دودھ پئیں اور چالیس روز برابر
استعمال کریں +

**فوائد و خواص۔** اعضاء رئیسہ و اعصاب کو قوت دیتی ہے۔ درد کمر و درد پشت
فالج استسقا اور درد جوڑوں کو نہائیت مفید ہے +

**معجون اصغری۔** مغز موٹھ بارہ تولہ۔ دارچینی۔ صنوبر کے بیج۔ اودنگن ہر ایک
نو تولہ۔ شقاقل چھ ماشہ۔ کائیفل چار تولہ۔ سونٹھ چھ تولہ۔ کوٹجہ شیریں۔ تخم السی بریاں
ہر ایک ڈھائی تولہ۔ مصطگی رومی ڈھائی تولہ۔ سب کو باریک کر کے دو چند شہد میں ملا کر
آخیر میں زعفران چھ ماشہ۔ الائچی سفید ایک تولہ کو عرق گلاب میں پیس کر شامل کریں +
**خوراک۔** ساڑھے چار ماشہ صبح و شام + **فوائد و خواص۔** تقویت اعضاء رئیسہ
پورانی کھانسی دمہ نزلات کو چند روز میں فائدہ کرے +

**معجون بنفشہ۔** گل بنفشہ ڈھائی تولہ۔ مغز بادام شیریں ڈھائی تولہ۔ تخم کاسنی
نو ماشہ۔ تخم خیارین سوا تولہ۔ مغز کدو سوا تولہ۔ تج چھ ماشہ۔ کتیرا چھ ماشہ۔ ملٹھی چھ ماشہ۔
سب کو باریک کر کے دو چند شہد میں گوندھ کر معجون بنائیں +
**خوراک۔** تین ماشہ عرق گلاب کے ساتھ +
**فوائد و خواص۔** تمام صفراوی امراض اور کھانسی کے لئے مفید ہے +

**معجون دافع برص** - ہلیلہ کابلی کا چھلکا - کالی ہڑ - بسفائج یعنی کنگال ہر ایک
ڈیڑھ تولہ - سونٹھ - کندر - دارچینی - لالہ کے بیج ہر ایک نو ماشہ - نسوت سفید چھلی ہوئی
کاک جنکا ہر ایک دس ماشہ - سب کو باریک کر کے سہ چند شہد میں معجون تیار کریں +

**خوراک** - نو ماشہ سے ایک تولہ تک کھائیں +

**فوائد و خواص** - مصفی خون اور داغ یعنی پھلبہری کے لئے مفید ہے +

**معجون تپ چوتھیہ** - سداب - افیون - مرچ سیاہ ہر ایک تین تین ماشہ
جند بید ستر - ہینگ - کلونجی - دارچینی - ہرکی - ملارس کے بیج ہر ایک نو ماشہ سب
کو باریک کر کے چھانکر ہموزن شہد میں ملائیں +

**خوراک** - نصف ماشہ سے سوا دو ماشہ تک نوبت سے دو گھنٹے پیشتر کھلائیں
بفضل خدا تین روز میں بخار رفع ہوگا +

**معجون جلودھر** - انیسون - تخم اجمود - دارچینی ہر ایک ایک تولہ - الائچی خرد
الائچی کلاں - سنائکی ہر ایک نو ماشہ - گل سرخ - سونف ہر ایک تولہ - سقمونیا دھویا
ہوا نو ماشہ - نسوت چھلی ہوئی اور چیب کی ہوئی نو ماشہ - گودا اندرائن یعنی تمہ نو ماشہ
سب کو کوٹ کر سہ چند شکر کے قوام میں معجون طیار کریں +

**خوراک** - ایک تولہ کھانا کھانے کے بعد نیم گرم پانی سے کھائیں جلودھر کو مفید ہے

**معجون فلاسفہ** - دارچینی - فلفل دراز - مرچ سیاہ ہر ایک نو ماشہ - آملہ ڈھائی ماشہ
پوست ہلیلہ زرد چار تولہ - زراوند - چتیہ - ثعلب مصری - مغز چلغوزہ - جڑ بابونہ
ہر ایک سوا تولہ - منقی دانے نکال کر چودہ تولہ - بہمن سرخ دو تولہ - مغز نارجیل -
گل بابونہ ہر ایک چار تولہ - چند وارہ یعنی نرسی عود صلیب ہر ایک پانچ ماشہ - مروارید
ناسفتہ ایک تولہ - عنبر اشہب نو ماشہ - سب کو باریک کر کے سہ چند شہد میں معجون تیار
کریں اور موتیوں کو گلاب میں کھرل کر کے ملائیں بعض نسخوں میں موتی نہیں ڈالے ہیں

**خوراک** - تین ماشہ اگر سادہ ہو تو چھ ماشہ تک +

فوائد و خواص - مقوی اعضائے رئیسہ - مقوی معدہ - فالج - لقوہ - نقرس - درد جوڑوں کو رفع کرے +

معجون جلالی - لونگ - بالچھڑ - تج - دارچینی - الائچی بڑی ہر ایک نو ماشہ - انیسوں - اجوائن ہر ایک چودہ ماشہ - زیرہ سیاہ مدبر بہ سرکہ - مصطگی رومی - پودینہ - عود ہندی - اگر ہندی ہر ایک تین ماشہ - مرچ سیاہ نو ماشہ سب کو کوٹ کر سہ چند وزن شہد میں ملا کر معجون تیار کریں - خوراک - چار ماشہ صبح اور چار ماشہ شام +

فوائد و خواص - منی کو زیادہ اور طاقت کو ترقی دیتی ہے ضعف معدہ و گردہ رفع ہو کر بھوک لگے

معجون خنازیر کو رفع کرے - یہ مرض ہجیروں کے نام سے بھی مشہور ہے - اور گلے میں ہوتی ہے - ہلیلہ سیاہ چار تولہ - پوست بہیڑا - پوست آملہ مقشر ہر ایک تولہ - تربد سفید مدبر ڈیڑھ تولہ - بکری کی گردن کی غدودیں خشک ڈیڑھ تولہ - اکاس بیل - کھنکالی - سناکی - اسطوخودوس ہر ایک دو تولہ چھٹانک - نوشادر - اندرائن کا گودا - ہر ایک نو ماشہ - انیسوں مصطگی رومی - بالچھڑ - الائچی خرد ہر ایک چھ ماشہ سب کو کوٹ کر روغن گاؤ میں چرب کریں اور سہ چند شہد میں ملائیں - خوراک ایک تولہ سے ڈیڑھ تولہ

فوائد و خواص یہ ہے کہ خنازیر یعنی ہجیروں کو رفع کرے +

معجون دماغ کو طاقت دیوے - ورق چاندی چھ ماشہ مغز بادام مقشر ڈیڑھ پاؤ کو تین پاؤ دودھ میں اس قدر باریک کریں - کہ کوئی ذرہ نظر نہ آوے - پھر دانہ الائچی سفید دو تولہ - اور ورق مذکور ان کو خوب کھرل کر کے زعفران چھ ماشہ ملائیں - اور پھر تین پاؤ کھانڈ کا قوام کر کے رکھیں + خوراک - ایک تولہ صبح ایک تولہ رات کو سونے کے وقت پرہیز ترشی اور جماع و تیل والی اشیاء ہے +

معجون زرعونی - سونف دیسی - اجمود - اجوائن دیسی - تخم گاجر - سونف - مغز خربوزہ - مغز خیارین - اجمود کی جڑ ہر ایک دو تولہ - عاقرقرحا - جاوتری - پیپل - لونگ - کبابہ چینی ہر ایک نو ماشہ - تج - مصطگی - اگر ہر ایک چھ ماشہ - عنبر اشہب

تین ماشہ۔ سب کو باریک کرکے سہ چند شہد میں ملا کر معجون بنا کر چالیس روز غلہ میں دفن کریں۔ خوراک۔ چھ ماشہ تک +

فوائد و خواص۔ گردوں اور پشت کو طاقت دے۔ منی زیادہ کرے +

نسخہ دوم معجون زرعونی۔ اگر۔ زعفران مصطگی۔ عاقرقرحا ہر ایک نو ماشہ جاوتری۔ لونگ۔ کباب چینی ہر ایک چھ ماشہ کستوری چار چار رتی سہ چند شہد میں ملائیں اور پھر عنبر اور کستوری عرق بید مشک میں حل کرکے چالیس روز غلہ جو میں دفن کریں اور پھر بعد گذرنے چالیس یوم کے استعمال کریں۔ خوراک دو ماشہ سے تین ماشہ دودھ سے۔ فوائد و خواص۔ مذکورہ بالا ہی ہیں +

معجون طباشیری۔ طباشیر ڈھائی تولہ۔ گل گلاب اصلی نو ماشہ۔ گل انار تین ماشہ۔ الائچی کلاں تین ماشہ مصطگی رومی۔ اگر ہر ایک ڈیڑھ ماشہ سب کو باریک کرکے بہی کے مربے میں ملا کر معجون بنائیں +

خوراک ایک تولہ۔ فوائد و خواص۔ معدہ کو طاقت دے۔ اور دماغ میں خراب ابخروں کو جانے سے روکے +

معجون عنبری۔ جاوتری۔ تج۔ الائچی خرد۔ سونٹھ۔ تگر فلفل دراز ہر ایک پانچ ماشہ مرچ سفید۔ ریوند خطائی ہر ایک نو ماشہ۔ الائچی کلاں دو تولہ۔ دھنیا خشک مقشر طباشیر ہر ایک ماشہ۔ ورق چاندی چار ماشہ عنبر۔ موتی ایک ایک ماشہ۔ سوائے عنبر و موتی اور ورقوں کے سب کو باریک کرکے چھان کر رکھیں اور موتیوں وغیرہ کو عرق گلاب میں کھرل کرکے مصری پندرہ تولہ۔ شہد پندرہ تولہ عرق گاؤزبان ڈال کر قوام بنا کر رکھ دیں +

خوراک۔ دو ماشہ دودھ کے ساتھ +

فوائد و خواص۔ نہایت مقوی اعضاء رئیسہ و ہاضم طعام مقوی معدہ ہے +

معجون دافع قولنج۔ بابڑنگ مقشر یعنی چھلی ہوئی۔ دانہ الائچی خرد۔ سونٹھ تیزپات تج فلفل دراز۔ لونگ۔ پوست آملہ ہر ایک ساڑھے چار ماشہ۔ بالچھڑ۔ تخم اجوائن۔ زعفران

صمغ عربی رومی ہر ایک پونے تین ماشہ۔ نسوت سفید مقشر باریک کر کے بادام روغن میں چرب کی ہوئی نو ماشہ۔ سقمونیا نو ماشہ۔ سب کو باریک کر کے سہ چند شہد میں ملا کر رکھیں +

خوراک۔ چھ ماشہ گرم پانی سے کھلائیں +

فوائد و خواص۔ درد قولنج کو چند روز میں دفع کرے مجرب ہے +

**معجون دافع مرگی**۔ عاقر قرحا چار تولہ لیکر باریک کپڑ چھان کر کے۔ نو تولہ شہد کو اور سہ چند شہد ملا کر پکا کر معجون بنائیں +

خوراک۔ چھ ماشہ گرم پانی سے رات کو سونے کیوقت کھلائیں خدا کے فضل سے ہرگز نہ ہوگی۔

**معجون مالکنگنی**۔ مالکنگنی آدھ سیر لیکر اس کو عرق بھنگرا سفید میں ایک رات تر رکھیں۔ پھر اسے سیاہ یک رنگ گائے کے دودھ بقدر ایک سیر میں نرم آنچ پر پکائیں کہ تمام دودھ اس میں جذب ہو جاوے۔ پھر اس کو خشک کر کے پیس لیں اور اس کے ہموزن شہد صاف میں معجون بنا کر رکھ لیں +

خوراک۔ ڈیڑھ ماشہ سے شروع کر کے دو تولہ تک بتدریج پہنچائیں +

فوائد و خواص۔ تقویت دماغ حافظہ ذہن۔ تقویت باہ تمام جسمانی بیماریوں کو مفید ہے۔

**معجون مسہل خاص**۔ جمالگوٹہ مدبر چھ ماشہ۔ گل گلاب اصلی۔ پوست ہلیلہ۔ پوست بہیڑہ۔ پوست آملہ ہر ایک پانچ تولہ۔ روغن بادام دس تولہ پہلے سب دواؤں کو باریک پیسکر روغن بادام میں چرب کر کے پھر سہ چند وزن شہد خالص ملا کر پندرہ روز دھوپ میں رکھیں بوقت ضرورت۔ خوراک۔ تین ماشہ سے چھ ماشہ تک +

فوائد و خواص۔ بغیر تکلیف و گھبراہٹ و گرمی وغیرہ کے مواد کا بخوبی اخراج ہو جاتا ہے۔

**معجون مصفی خون فاسد**۔ پوست ہلیلہ زرد۔ ہلیلہ سیاہ۔ شاہترہ ہر ایک ستر ماشہ۔ پوست آملہ دس ماشہ۔ سنائے مکی تین تولہ۔ عشبہ پانچ تولہ۔ بسفائج۔ اکاس بیل۔ نسوت مدبر ہر ایک ستر ماشہ۔ سب کو باریک کر کے شہد خالص میں معجون بنائیں۔ اور چالیس روز غلہ جو میں بند کر کے رکھیں + خوراک۔ چھ ماشہ سے ایک تولہ۔

معجون دافع نزلہ زکام - پکھان بید - دار چینی - جند بید ستر - تخم ہر ایک چھ ماشہ
زعفران ستره ماشہ - پودینہ - سونٹھ ہر ایک دو تولہ - بالچھڑ - اذخر - زراوند - عجیبہ - تگر
ہر ایک چار تولہ - تخم اجمود - انیسوں - مرچ سیاہ - اسطوخودوس - کندر ہر ایک تولہ
پوست خشخاش سالم جس سے افیون نہ نکالی ہو چار تولہ - تخم بھنگ دو تولہ سب کو
باریک پیسکر چھان کر سہ چند شہد میں معجون بنا کر چالیس روز رکھیں +

خوراک - ایک ماشہ سے تین ماشہ تک سوتے وقت عرق بادیاں سے +

فوائد و خواص - دافع نزلہ زکام ورکاوٹ بھی ہے - اگر ایک گھنٹہ پہلے جماع
سے تین ماشہ کھائیں +

# فصل ہفتم

## بیان یاقوتی

یاد رکھنا چاہیے کہ یاقوتیوں کے نسخے تو بہت ہیں - لیکن ہر کس و ناکس کا
بنانا دشوار ہے - خیر ہم چند سہل الحصول تراکیب یاقوتیوں کی درج کرتے ہیں -
یاقوتی میں سب سے زیادہ جزِ اعظم یاقوت ہے وہی اصلی ہونا ضروری ہے جس میں
اصلی یاقوت نہ ہوگا - وہ برائے نام یاقوتی ہوگی +

نسخہ یاقوتی نمبر اول - یاقوت - عقیق - مروارید - مرجان یعنی مونگا - کہربا شمعی -
زہر مہرہ - ہر ایک ساڑھے چار ماشہ - صندل سفید - صندل سرخ - پنسلوچن - زرنباد -
یاد رنجبویہ یعنی بلی لوٹن - لونگ - تیج پات - اگر خام - ابریشم کترا ہوا - پوست ترنج ہر ایک
دو ماشہ - گاؤزبان - درونج - ورق طلا - ورق نقرہ - کافور - عنبر اشہب ہر ایک ساڑھے چار
مصری اکیس تولہ شہد صاف حسب ضرورت لیکر سب کو باریک کرکے ملائیں +

خوراک - دو ماشہ سے چھ ماشہ فوائد و خواص دل جگر دماغ کو قوت دے صفراوی امراض کو رفع
کرے خوشی پیدا کرے نوٹ - مروارید - مرجان - عقیق - یاقوت وغیرہ کا کشتہ کرکے ملائیں +

**نسخہ دوم یاقوتی**۔ گل گاؤزبان۔ طباشیر۔ گل گلاب۔ دھنیا خشک۔ کہربا۔ ابریشم مقرض۔ موتی سچے۔ مونگا کی جڑ۔ صندل سفید۔ ورق نقرہ ہر ایک ساڑھے بائیس ماشہ یاقوت تین تولہ۔ زرشک ڈھائی تولہ۔ تخم خرفہ۔ مغز کدو ہر ایک پونے چار تولہ نشاستہ گل ارمنی۔ مسکہ خالص ہر ایک نو ماشہ۔ مغز تخم خیارین سوا دو تولہ۔ عنبر اشہب ایک تولہ۔ ورق طلا ڈیڑھ تولہ۔ مصری دو چند وزن سب دواؤں کے علیحدہ علیحدہ باریک کر کے مکھن میں چرب کریں۔ پھر مصری کو آب انار شیریں و ترش آب زرشک۔ آب خشکرو عرق گلاب عرق بید مشک حسب انداز میں قوام بنا کر رکھیں +

خوراک۔ ۳ ماشہ سے ساڑھے چار ماشہ تک۔ فوائد و خواص۔ مذکور الصدر ہے

# باب چہارم

جس میں دو فصلیں ہیں

## فصل اوّل بیان حبوب

یاد رکھیں۔ کہ حکمائے متقدمین نے گولیوں کی ایجاد میں مریضوں کے لئے نہایت آسانی پیدا کر دی ہے۔ کہ جہاں ان کو جوشاندوں کے پیالے پینے پڑتے ہیں وہاں یہ چند گولیاں اور بعض موقعوں پر ایک ہی گولی جس کی مقدار کم سے کم ایک رائی بھی ہے۔ مریضوں کو دینے سے اپنا فعل ایسی عمدگی سے کرتی ہیں۔ کہ گویا معجزہ بن جاتی ہیں اور مریضوں کو ان کا کھانا ذرا بھی ناگوار نہیں ہوتا۔ گولیوں کے بنانے میں اس بات کا خیال رکھنا ضروری ہے +

کہ ہر ایک دوا عمدہ صاف اور نہائیت باریک پسی ہوئی ہووے۔ اور عمدہ طرح سے خشک کر کے پھر گولیوں کو شیشی میں ڈال کر مضبوط بند کر کے رکھنا چاہیے اور

اس شیشی پر اس دوا کا نام عمدہ طرح سے خوشخط لکھنا چاہئے۔ تاکہ مریض کو دینے وقت کسی طرح کی غلطی نہ ہووے +

نسخہ حبوب دافع آتشک بے ضرر۔ زنگار۔ کتھ گلابی۔ الائچی خرد معہ پوست ہر ایک چھ ماشہ سب کو بکرا کی نلی کے گودہ میں ملا کر خوب ہی کھرل کریں کہ الائچی کا پوست یعنی چھلکا معلوم نہ ہووے۔ پھر چنے برابر گولیاں بنا کر رکھ لیں +

خوراک۔ صبح و شام ایک ایک گولی پانی سے نگل لیا کریں۔ اور اسی گولی کو زخموں پر پانی سے گھسکر لگا دیا کریں۔ اس سے نہ موہنہ آئے نہ قے نہ دست بے ضرر ہے۔ پرہیز۔ ترش اشیاء اور تیل و سرخ مرچ وغیرہ +

حبوب اکسیری۔ سم الفار سفید ایک تولہ لیکر اس کو ایک ایک لیموں کاغذی کے عرق مقطر میں کھرل کرتے جائیں۔ یہانتک کہ تین سو لیموں کھرل کرتے کرتے ختم ہو جاویں۔ پھر اُس میں کتھ سفید سنگھاڑہ کا آٹا ہر ایک دو دو تولہ ڈال کر کھرل کریں۔ اور پھر ساٹھ عدد لیموں کا عرق مقطر اُس میں جذب کریں۔ پھر اسکی گولیاں ماش کے دانے برابر بنا کر رکھ لیں +

خوراک ایک گولی مکھن سے کھلائیں۔ اور دودھ گھی خوب دیں۔ صرف سات روز دوا کھلائیں۔ انشا اللہ اس قدر بھوک اور طاقت ترقی کریگی کہ پھر اپنے آپکو سنبھالنا مشکل ہوگا۔ یہ عجیب گولیاں ہیں +

حبوب امساک۔ جونوا۔ خولنجاں ثعلب مصری ہر ایک ایک تولہ۔ بسباسہ۔ بدوار خطائی چھ چھ ماشہ۔ افیون تین ماشہ۔ بقدر نخود گولیاں بنا کر رکھیں وقت ضرورت ایک گھنٹہ پہلے ایک گولی دودھ سے نگل لیں +

حبوب دافع بخار ہر قسم۔ مغز کرنجوہ فلفل دراز ہر ایک تولہ۔ برگ کیکر جو سایہ میں خشک کئے ہوں۔ چھ ماشہ۔ زیرہ سفید صاف نو ماشہ۔ اِن سب کو خوب باریک کر کے عرق گلاب یا عرق سونف میں کھرل کر کے گولیاں بقدر نخود بنا رکھیں۔ جوان

کو ایک گولی صبح ایک دوپہر ایک شام کسی عرق یا شربت یا پانی سے دیں۔ درمیانہ
بچہ کو ایک صبح ایک شام بہت چھوٹے بچے کو نصف گولی صبح نصف شام +

**حبوب بخار صرف ملیریہ کیلئے مفید**۔ پوست درخت نیم۔ چرائتہ خشک۔
گلو خشک ہر ایک آدھ آدھ پاؤ۔ افسنتین پاؤ بھر سب کو کوٹ کر سات سیر پانی میں
ایک رات بھگو دیں۔ اور پھر اُس کو صبح خوب پکائیں۔ جب نصف سے کم پانی رہ جائے
تو مل کر چھان لیں۔ اور پھر اُس پانی کو اس قدر پکائیں کہ وہ گاڑھا شیرہ سا ہو جاوے
ساتھ ساتھ ہلاتے جائیں۔ پھر گولیاں برابر نخود بنا کر رکھیں۔ صبح و شام ایک ایک گولی
کسی عرق سے دیں مجرّب ہے +

**حبوب دافع بخار لرزہ**۔ جاؤ شیر۔ مرچ سیاہ۔ سیلارس کے بیج۔ مُرکی۔ افیون
ہر ایک تین تین ماشہ سب کو باریک پیس کر روغن گاؤ میں چرب کر کے گولیاں بقدر
دانہ باقلا بنا کر ایک گولی بخار سے ایک گھنٹہ پہلے کھلائیں +

**حبوب دافع چوتھیہ و تجاری کیلئے**۔ تخم دھتورہ۔ افیون ہر ایک تین ماشہ
ریوند چینی چار ماشہ۔ گل گلاب۔ سونٹھ۔ گل ارمنی ہر ایک دو ماشہ۔ زعفران ڈیڑھ ماشہ
سب کو باریک پیس کر چھ ماشہ شیر خشت کے پانی میں گوندھ کر نخود برابر گولیاں بنا کر
رکھیں۔ چوتھیہ بخار کے لئے تین گولیاں پہلے بخار آنے سے آدھ گھنٹہ پانی سے دیں
اور تجاری یعنی تیسرے روز کے بخار کو دو گولی نیم گرم پانی سے ایک گھنٹہ پہلے دیویں
خدا کے فضل سے بخار رفع ہو وے +

**حبوب دافع بواسیر مرکب مقل**۔ سیاہ ہلیلہ باریک۔ پوست بہیڑا۔ پوست آملہ
ہر ایک سوا تولہ۔ پھٹکڑی سفید کی کھیل تین ماشہ۔ گوگل زرد چھ ماشہ۔ اوّل گوگل کو
قدرے پانی میں گھولیں۔ اور دوسری دواؤں کو باریک کر کے اس میں ملا کر گولیاں
نخود برابر بنا رکھیں۔ نایاب چیز ہے + خوراک۔ چھ ماشہ پانی سے صبح کھلائیں۔ خون آنا
بواسیر کو فوراً بند کرے مجرّب ہے + نوٹ۔ ہر قسم کے نسخے گولیوں کے ہر مضمون

کے گنجینہ طبیب اوّل حصہ دوم۔ حصہ سوم۔ حصہ چہارم اور طبیب نسواں میں
درج ہیں۔ منگوا کر ملاحظہ فرمائیں +
نسخہ دوم دافع بواسیر ہر قسم۔ مغز تخم چاکسو۔ رسوت عمدہ صاف ہر ایک پانچ تولہ
ان دونوں کو کپڑے میں باندھکر پوٹلی بنا کر چار پانچ سیر پانی میں خوب پکا کر پوٹلی کو
ملتے جائیں کہ تمام اثر نکل جاوے۔ پھر جب پانی آدھ سیر کے قریب رہ جائے تو پوٹلی
کو خوب نچوڑ کر پھینکدیں اور پھر اُس پانی کو نرم آنچ پر آہستہ آہستہ پکائیں اور نخود
کے برابر گولیاں بنا کر رکھ لیں +
خوراک۔ دو گولی صبح دو گولی شام پانی سے کھلائیں +
حب بقراط۔ تخم خطمی۔ مغز خیارین دو دو تولہ۔ لوبان سفید جس کو کوڑیہ کہتے
ہیں۔ مغز تخم خربوزہ۔ تخم خرفہ۔ تخم خشخاش۔ کتھ سفید ایک ایک تولہ سب کو باریک پیس کر
لعاب اسبغول میں گولیاں نخود برابر بنا رکھیں +
خوراک۔ ایک گولی صبح پانی سے کھلائیں +
فوائد و خواص۔ دافع قرعہ مثانہ و قضیب بستگی بول +
حبوب پیٹ کے کیڑے مارے۔ خواہ چھوٹے ہوں خواہ بڑے یعنی کدو دانہ
ہوں۔ ہلیلہ سیاہ باریک۔ پوست ہلیلہ زرد۔ سونٹھ۔ مویز منقی دانے نکالے ہوئے ہر ایک
چھ ماشہ۔ گھتند۔ سنائکی ہر ایک ڈھائی تولہ۔ سب کو باریک کر کے قدرے شہد ملا کر نخود
برابر گولیاں بنا کر رکھیں۔ پہلے مریض کو تین روز متواتر خوب دودھ پلائیں۔ پھر اُس دوا
میں سے بقدر ایک تولہ پانی سے کھلائیں + اگر بچہ وغیرہ ہو اسکی عمر کا خیال کر کے دیویں +
حبوب تازہ دم۔ یعنی بعد مباشرت کے اگر اس کو کھلائیں تو تھکان محسوس نہیں
ہوتی۔ مومیائی اصلی تین ماشہ۔ مصطگی رومی تین ماشہ۔ گوند ببول سب کو باریک کر کے
شہد میں ملا کر نخود برابر گولیاں بنا کر رکھیں۔ بعد فراغت ایک ماشہ کے قریب گولیاں
دودھ سے نگل لیں یہ نہایت عمدہ گولیاں ہیں +

حبوب اجدوار جو بدن کی ہر مرض کو رفع کرے۔ تقویت اعضاء رئیسہ و معدہ۔
جدوار خطائی عمدہ۔ دارچینی۔ درونج۔ بلسان۔ عود۔ طباشیر۔ لونگ۔ مومیائی اصلی
ہر ایک تین تین ماشہ۔ مصطگی رومی۔ جاوتری۔ اگر۔ تخم بھنگ ہر ایک ڈیڑھ ماشہ۔
افیون۔ کستوری ہر ایک نصف ماشہ۔ عنبر۔ کہربا۔ موتی بیچے ہر ایک چھ رتی۔ اوّل
مومیائی مصطگی کستوری کو عرق بید مشک میں حل کرکے پھر موتی علیحدہ عرق گلاب
میں کھرل کرکے نخود برابر گولیاں بنا رکھیں +

خوراک۔ ایک گولی صبح ایک شام دودھ سے نگل لیا کریں +

حبوب خوشکن۔ تج خوشبودار۔ تج سیاہ ہر ایک چار رتی کستوری اصلی دو رتی
جائفل پونے پانچ ماشہ۔ پوست اترج زرد۔ اذخر مکی۔ پوست ہلیلہ کلاں ہر ایک
سوا تولہ۔ اگر خام مصطگی رومی ہر ایک پانچ رتی۔ صندل سفید سوا دو ماشہ سب کو
باریک کرکے چنے برابر گولیاں بنا رکھیں۔ قبل از وقت چار گولی کھائیں۔ اور ایک
گولی گھسکر لعاب دہن سے عضو پر لگائیں۔ خوب لذت دکھائے +

حبوب خوشبودار جو منہہ کو کرے۔ پوست ترنج تازہ۔ برگ تلسی۔ لونگ
بالچھڑ۔ جائفل۔ ناگیسر۔ الائچی خرد۔ کباب چینی۔ جاوتری۔ سونٹھ۔ ناگرموتھ ہر ایک
تولہ سب کو باریک کرکے بید مشک کے عرق میں نخود برابر گولیاں بنا رکھیں اور
پھر منہہ میں رکھکر لعاب چوسیں +

حبوب دافع سرعت۔ مغز ترس سفید۔ ثعلب مصری۔ مغز تخم املی ہر ایک تولہ۔
سب کو باریک پیسکر شیر برگد میں ملاکر تین روز کھرل کرکے جنگلی بیر کے برابر گولیاں
بنا رکھیں۔ خوراک ایک گولی صبح ایک شام دودھ سے +

حبوب سلیمانی۔ ہر امراض پیٹ کو رفع کرے۔ تلی کے درد۔ جوڑوں کے درد جو
سردی اور تری سے ہو رفع کرے۔ لاہوری نمک جلا ہوا۔ اٹھاراں تولہ۔ مرچ سیاہ
تین تولہ۔ تخم اجمود۔ جڑ اجمود۔ زوفا۔ سونف مقشر۔ اکاس بیل۔ تیزپات۔ غاریقون۔

سقمونیا۔ رائی سفید ہر ایک تولہ تولہ باریک کرکے نخود برابر گولیاں بنائیں +
خوراک۔ ساڑھے چار ماشہ سے ایک تولہ تک حسب برداشت +
حب شفا۔ تخم دھتورہ تین ماشہ۔ ریوند چینی دو ماشہ۔ زنجبیل ایک ماشہ۔ گوندکیکر تین ماشہ۔ قدرے شہد اور پانی ڈال کر گولیاں سیاہ مرچ برابر بنا کر رکھ لیں۔ اور رات کو ایک گولی نگل لیا کریں +
حبوب صبر۔ دافع طحال یعنی تلی۔ سہاگہ بریاں۔ ایلوا۔ گڑ پورانہ پانچ چھ برس کا ہر ایک ساڑھے تیراں ماشہ لیکر باریک کرکے ملا کر تیس گولیاں بنا کر رکھ لیں۔ ایک گولی صبح ایک گولی شام پانی سے کھلائیں +
غذا۔ ارہر کی دال روغن ڈال کر کھلائیں +
حبوب دافع قبض کشا۔ ایلوا زرد۔ گل سرخ اصلی ہر ایک تولہ۔ مصطگی دیسی چھ ماشہ۔ فلفل دراز تین ماشہ۔ مغز بادام گیاراں دانہ سب کو باریک پیسکر گھگوار کے گودے میں رگڑ کر گولیاں سیاہ مرچ کے برابر بنا کر دو تین گولی رات کو قدرے دودھ سے نگل لیا کریں +
حبوب قابض۔ یعنی اسہال کو روکے۔ مائین۔ ماز و سبز ہر ایک چھ چھ ماشہ۔ افیون دو ماشہ۔ بقدر نخود کے گولیاں بنا کر رکھیں ضرورت کیوقت ایک گولی صبح ایک شام +
حبوب دافع کھانسی ہر قسم۔ شکر تیغال۔ افیون۔ رب السوس۔ خشخاش۔ گوندکیکر سب ہموزن لیکر باریک کرکے لعاب بہیدانہ میں خوب حل کرکے دانہ ماش سے ذرا کم گولیاں بنا کر رکھ لیں۔ یہ تاکید ہے کہ لعاب بہیدانہ ڈال کر اس قدر کھرل کریں۔ کہ دھونیت پیدا ہو جاوے۔ یہ گولیاں نایاب ہیں +
خوراک۔ ایک صبح ایک دوپہر ایک شام کھلائیں۔ بچے کو ایک صبح ایک شام +
حبوب دافع کھانسی و نزلہ۔ کتیرا۔ نشاستہ گندم۔ مغز تخم خیارین۔ مغز کدو شیریں۔ مغز تخم خربوزہ ہر ایک تین ماشہ۔ خشخاش سفید پانچ ماشہ۔ مصری ایک تولہ ان سب کو پیسکر لعاب بہیدانہ میں کھرل کرکے جنگلی بیر برابر گولیاں بنا کر منہ میں رکھیں +

جبوب کرامات کمیلا۔ چونا۔ نیلا تھوتھا۔ ہلیلہ زرد۔ کتھ پیٹری ہموزن لیکر گولیاں بناکر رکھ لیں۔ وقت ضرورت روغن گاؤ میں گھسکر زخم آتشک پر لگائیں +

جبوب مقوی و ممسک۔ اسارون۔ زعفران۔ تخم کرفس۔ دارچینی سنبل الطیب چھ چھ ماشہ۔ بذرالبنج۔ زرنباد۔ عاقرقرحا۔ قرنفل لبسباسہ۔ صمغ عربی تین ماشہ۔ افیون چار ماشہ۔ عرق گلاب میں نخود برابر گولیاں بناکر رکھیں۔ وقت ضرورت ایک گولی دودھ سے کھلائیں +

جبوب مفرح مقوی۔ دافع سرعت وغیرہ۔ درونج عقربی۔ جڑس ثعلب مصری ہرایک نو نو ماشہ۔ جدوار خطائی تین ماشہ۔ آب کوکنار میں گولیاں بقدر نخود بناکر شیشہ میں رکھیں اور ایک گولی دودھ سے صبح کے وقت کھائیں +

جبوب دافع گٹھیا۔ کچلہ مدبر دودھ میں پانچ تولہ۔ فلفل سیاہ۔ فلفل دراز۔ قرنفل۔ جاوتری ہرایک سات ماشہ باریک پیسکر گولی بمقدار نخود بناکر رکھیں +
خوراک۔ ایک گولی صبح ایک شام پانی سے کھلائیں +

جبوب دافع نزلہ۔ یہ گولیاں نزلہ کو روکیں۔ برگ بھنگ۔ زعفران نشاستہ کتیرا۔ باچھڑ سیب کی جڑ۔ گوند ببول ہرایک تولہ۔ افیون چھ ماشہ سب کو باریک کرکے گوند میں گولیاں بقدر مرچ سیاہ بناکر رکھیں +
خوراک۔ ایک گولی صبح ایک شام اور ایک رات کو سونے کے وقت نگل لیں +

جبوب دافع وجع مفاصل۔ یہ گولیاں بہت جلد جوڑوں کے درد کو فائدہ کرتی ہیں۔ ایلوا آر دپانجتولہ۔ سونٹھ۔ رائی سفید۔ نمک ہندی۔ زنجبیل ہرایک تین ماشہ۔ بتاشے جو کھانڈ کے بنائے جاتے ہیں ایک تولہ سب کو باریک کرکے چھانکر اجمود کے پانی میں گوندھکر گولیاں بقدر نخود بنائیں +
خوراک۔ ساڑھے سات ماشہ نیمگرم پانی سے کھلائیں +

جبوب ہاضم۔ دافع باد گولا و سول و درد شکم کو رفع کرے۔ سوہاگہ۔ زنجبیل ہینگ

نمک تسنگ ہر ایک ہموزن آب پوست۔ سہاںجنہ میں بقدر چنگی بیر گولیاں بنا کر رکھیں
ایک گولی کھلا کر آب گرم پلائیں مجرب ہے +

# فصل دوم

## اقراص یعنی قرص

اقراص یعنی قرص ٹکیوں کو کہتے ہیں خواہ گول ہوں خواہ بیضاوی سب قرص کہلائینگی +

**قرص ایارج** - یہ قرص سر اور دماغ کا تنقیہ کرتی ہے۔ اور سب خراب خلطوں کو دستوں کے راہ نکالتی ہے۔ کندر سفید۔ اندرائین کا گودا۔ مرچ سیاہ۔ فلفل دراز ہر ایک ڈیڑھ تولہ۔ زعفران ساڑھے چار ماشہ۔ ایلوا زرد۔ مرکی۔ اشق۔ پودینہ پہاڑی ہر ایک ساڑھے چار ماشہ۔ سقمونیا چھانا ہوا سوا دو تولہ۔ عصارہ افسنتین جس کو ہندی میں سار وا اور بجتری کہتے ہیں تین تولہ نو ماشہ سب کو باریک کر کے پانی میں گوندھکر قرص تیار کریں۔ خوراک۔ ڈیڑھ تولہ پانی سے نگل لیں +

**قرص دافع بخار** ۔ سرسام و دردسر۔ ہزیان وغیرہ سب کو رفع کرے۔ مغز کدو۔ مغز خیارین۔ مغز کاسنی ہر ایک ڈھائی تولہ۔ نشاستہ۔ کتیرا۔ رب السوس۔ یعنی ست ملٹھی ہر ایک نو ماشہ سب کو باریک پیسکر لعاب اسپغول میں قرص بنائیں۔ خوراک۔ چھ ماشہ کسی شربت سے کھلائیں +

**قرص دافع پیچش و دست** ۔ گل مختوم۔ قرص طباشیر سادہ۔ طباشیر۔ بلوط جنگلی بریاں سفوف۔ تخم مورد ہر ایک چھ ماشہ۔ آملہ۔ بلیلہ۔ ہلیلہ ہر ایک ماشہ۔ تخم چوکا۔ تخم ببول گلنار ہر ایک تین ماشہ۔ زیرہ سیاہ۔ مازو ہر ایک ڈیڑھ ماشہ ان سب کو باریک کر کے لعاب اسپغول میں قرص بنا کر رکھیں +
خوراک۔ ساڑھے چار ماشہ شیرہ خرفہ کے ساتھ کھلائیں +

**قرص دافع تلی** ۔ سوسن کی جڑ پانچ تولہ۔ مرچ سفید دو تولہ۔ اشق دھو کر دو تولہ

ان سب کو باریک کرکے اشق کو قدرے سرکہ جامن میں حل کرکے پھر سب سفوف کو ملاکر قرص طیار کریں - خوراک - چھ ماشہ شربت سکنجبین سے کھلائیں - چند روز میں تلی رفع ہوگی اور غذا باقاعدہ ہضم ہوگی +

قرص خشخاش - درد سینہ - زکام نزلہ - تپ گرم کو رفع کرے +

گل گلاب - گوند ببول ہر ایک تولہ تولہ - ملٹھی مقشر - گوند کتیرا ہر ایک چھ ماشہ - خشخاش نو ماشہ طباشیر سوا تولہ - زعفران پانچ رتی - نشاستہ چھ ماشہ سب کو باریک پیسکر شربت خشخاش میں قرص بناکر رکھیں - خوراک - ساڑھے چار ماشہ صبح کے وقت +

قرص خون کو بند کرے - خواہ نکسیر سے یا بواسیر سے یا مونہہ سے یا پیشاب سے جاتا ہو فوراً بند ہووے - جڑ مونگا جلائی ہوئی - سیتب سچا جلایا ہوا - پرسیاؤشاں ماجو - نشاستہ - کتیرا گوند - ببول گوند ہر ایک تین ماشہ - افیون - زعفران - کافور ہر ایک دو دو رتی سب کو باریک کرکے لعاب اسبغول میں قرص بناکر رکھیں +

خوراک - ساڑھے چار ماشہ سے نو ماشہ تک ہے +

قرص دافع ذیابیطس - تخم کاہو - طباشیر - تخم خرفہ ہر ایک تین تولہ نو ماشہ - کشنیز خشک سوا تولہ - گل گلاب - گل انار ہر ایک چھ ماشہ - گل ارمنی - سوا تولہ - کافور ڈیڑھ ماشہ سبکو باریک پیسکر قرص بنائیں +

خوراک - نو ماشہ انار کے ترش پانی سے کھلانا چاہیے +

قرص طباشیر سادہ - گرم صفراوی دستوں اور شکم سے خون آنیکو نافع ہیں +

گوند ببول - کتیرا ہر ایک تولہ - گل سرخ اصلی ڈیڑھ تولہ - گوند ببول - کتیرا ہر ایک تولہ - تخم چوکہ - طباشیر ہر ایک نو ماشہ سب کو باریک کرکے لعاب اسبغول میں قرص بناکر رکھیں - خوراک - ساڑھے تین ماشہ صبح کھلائیں +

قرص طباشیر لولوی - ضعف دل و جگر تپ محرقہ وغیرہ کو مفید - طباشیر - گل سرخ ہر ایک سوا دو تولہ - گل ارمنی ڈیڑھ تولہ - مغز کدو - مغز تربوز - مغز کھیرے

خرفہ مقشر ہر ایک تیراں ماشہ۔ بارتنگ۔ مروارید بیچے۔ کہربا۔ عصارہ کا کھل ہر ایک نو ماشہ
صندل بگلاب میں گھسا ہوا ساڑھے چار ماشہ۔ سب کو پیسکر رب بہی میں قرص بنا کر رکھیں +

خوراک۔ چار ماشہ صبح کے وقت +

**قرص کافور**۔ تپ گرم اور خفقان کو دور کرے۔ مغز خیارین۔ طباشیر۔ تخم کاسنی۔
تخم خرفہ۔ تخم کاہو۔ گل گلاب اصلی۔ صندل سفید ہر ایک تولہ۔ کافور دیسی تین ماشہ سبکو
باریک پیسکر آب سیب میں قرص بنا کر رکھیں +

خوراک۔ نو ماشہ عرق گاؤزبان یا پانی سے کھلائیں +

**قرص دافع کھانسی**۔ سخت سے سخت کھانسی جو کسی دوا سے فائدہ نہ
ہووے۔ تو یہ کھلائیں۔ خدا کے فضل سے آرام ہو۔ مرچ سیاہ نو ماشہ۔ فلفل دراز ڈیڑھ تولہ
انار دانہ شیریں تین تولہ۔ قند سیاہ چھ تولہ۔ جوکھار پانچ تولہ سب کو باریک پیسکر قند سیاہ
میں ملا کر رکھیں + خورک۔ ایک ماشہ کھلائیں +

**قرص کہربا**۔ خون کے دستوں اور پیچش اور پیاس وغیرہ سب کو مفید ہے
گل سرخ اصلی ایک تولہ۔ گلنار چھ ماشہ۔ گوند ببول نو ماشہ۔ مونگا جلا ہوا۔ کہربا ہر ایک
چار ماشہ۔ مصطگی۔ تخم مورد۔ خشخاش ہر ایک تین ماشہ سبکو باریک کرکے پانی یا عرق بیدمشک
میں گوندھکر قرص بنا کر رکھیں۔ خوراک۔ چھ ماشہ شربت خشخاش سے +

**قرص کمہ مازج**۔ یہ طحال یعنی تلی کے بڑھ جانیکو کم کرے نہایت مجرب ہے
بالچھڑ۔ بیج سفید۔ تگر۔ اشق ہر ایک نو ماشہ۔ مائیں کلاں ڈیڑھ تولہ۔ اول اشق کو
سرکہ میں گھول کر۔ باقی دواؤں کو ملا کر قرص بنائیں +

خوراک۔ ساڑھے چار ماشہ شربت سکنجبین تین تولہ سے کھلائیں +

**قرص لک یعنی لاکھ** جو جگر۔ تلی کے سدے کھولے۔ پیشاب کو جاری
کرے۔ جگر کو قوت اور کھانا ہضم کرے۔ لاکھ دھوئی ہوئی۔ مجیٹھ۔ انیسوں۔
تخم اجمود۔ تخم ستارو جس کو فستنین رومی کہتے ہیں۔ مغز بادام تلخ۔ کوٹھ۔ زراوند

ریوند خطائی۔ ست ملٹھی۔ عصارہ زرشک ہر ایک تولہ لیکر جدا جدا باریک کرکے پا

قرص بناکر رکھیں۔ خوراک۔ چار ماشہ سکنجبین سادہ سے +

ترکیب دھونے لاکھ۔ لاکھ صاف کرکے کھرل میں ڈالیں اور اذخر دہنی قدرے لیکر پانی میں اُبال کر اس پانی سے لاکھ کو کھرل کرکے کپڑے سے چھانیں جو کپڑے میں ہو اس کو پھر پانی ڈال کر کھرل کرکے چھانیں +

قرص مروارید۔ دل و دماغ کو قوّت دے۔ خفقان غشی و یرقان کو رفع کرے۔ مروارید بیچھے۔ طباشیر۔ گل سرخ اصلی۔ مونگا جلا یا ہوا۔ صندل سفید ہر ایک تین ماشہ۔ مغز کدو۔ مغز خیارین ہر ایک سوا تولہ۔ تخم خرفہ نو ماشہ۔ زعفران ڈیڑھ ماشہ کو باریک پیسکر قرص بناکر رکھیں +

خوراک۔ ساڑھے چار ماشہ سکنجبین کے ہمراہ کھلائیں +

# باب ۵ پنجم

جس میں پانچ فصلیں ہیں

سفوف۔ سعوطات۔ کحل۔ مسّی

## فصل اوّل سفوف

سفوف دافع اسہال بلغمی دستوں کو بند کرے۔ جائفل چھ ماشہ۔ قدرے روغن گاؤ میں یا اسی طرح اس کو بریاں کرکے پیس لیں۔ اجوائن تین ماشہ۔ کندر ڈیڑھ ماشہ باریک کرکے رکھیں + خوراک چھ ماشہ گرم پانی سے کھلائیں +

سفوف نافع امراض اطفال۔ بچوں کے دستوں کو بند کرے اور بدہضمی اور ضعف معدہ کو رفع کرے۔ پوست ہلیلہ زرد۔ رومی مصطگی۔ پوست پستہ ہر ایک تولہ۔

سونف دیسی - پوست سماق - پوست انار - پوست نارنج ہر ایک چھ ماشہ - سب کو پیس
کھانڈ دو تولہ ملا کر رکھیں - خوراک - ایک ماشہ سے تین ماشہ تک +

**سفوف ہر قسم کے اسہال کو روکے** - تخم خبازی - نشاستہ - گوند ببول
تین ماشہ سب کو باریک کرکے رکھیں -

**خوراک** - نو ماشہ کسی مناسب شربت کے ہمراہ کھلائیں +

**سفوف پیٹ جو ہر امراض پیٹ کو فائدہ کرے** - نفخ - درد پیٹ - بدہضمی
ہیضہ وغیرہ کو مفید - سونٹھ - بادیان مقشر - پودینہ خشک - اجوائن - سیاہ مرچ - سہاگہ خام
نمک دیسی - نمک سنگ ہر ایک دو تولہ - نوشادر بارہ تولہ سب کو جدا جدا باریک پیس کر
اس میں جوہر پودینہ - جوہر اجوائن - جوہر بادیان - کافور دیسی سوڈا ولایتی - زہر مہرہ سادہ
ورق نقرہ ہر ایک ایک ماشہ ملا کر شیشی میں رکھیں +

**خوراک** - ضرورت کے وقت ایک ماشہ سے تین ماشہ تک مناسب مرض دیکھ کر
کھلائیں دست اور قے کے لئے ہر تیسرے گھنٹے اس کو کھلائیں +

**اطلاع** - یہ سفوف نمک اصغری کے نام سے تیار دواخانہ حاجی محمد اصغر علی
لودیانہ سے نو آنہ میں ایک شیشی مل سکتی ہے - محصولڈاک وغیرہ چھ آنہ (۶ر) +

یہ سفوف ہر گھر میں ضرور ہونا چاہئے - کیونکہ پیٹ کی ہر ایک مرض کیلئے یہ عجیب نمک ہے

**سفوف پاچک** یہ سفوف خاص ہندی ویدوں کی ایجاد ہے - بدہضمی - درد معدہ
درد عرق النساء و نقرس اور کل جسم کے دردوں کے لئے حکمًا یہ اکسیری سفوف ہے - نظر
کو تیز کرے - اور رنگ کو صاف کرے نسیان - کلف - چھائیں - چھنب رفع کرے - گردوں
کو گرمی پہنچا دے - ریاح کو توڑے دھات پشت ہے - بھوک خوب لگائے - زہریلے
جانوروں کے کاٹے کے زہر رفع کرے ہمیشگی استعمال سے عمر زیادہ ہو اور کوئی عارضہ نہ ہو -
نمک لاہوری - نمک شیشہ ہر ایک پینتیس ۳۵ تولہ - دونوں کو اول جو کوب کرکے کڑاہی میں
ڈال کر تیز آگ پر خوب جلائیں - یہاں تک کہ چٹخنا بند ہو جاوے - پھر ہانڈی میں ڈالکر

خوب منہہ کو بند کریں اور ایک زمین میں گڑھا ہاتھ گہرا ڈیڑھ ہاتھ چوڑا کھود کر نیچے
اس میں قدرے کوئلے ڈال کر ہانڈی رکھدیں اور اس پر اور کوئلے خوب ڈال کر اس
گڑھے کو بھر دیں اور آگ ڈال کر سلگادیں۔ اور پھر جب وہ آگ بالکل سرد ہو جاوے۔
تو ہانڈی کو نکال کر اس میں سے وہ نمک پیسکر اس میں مفصلہ ذیل دواؤں کا سفوف کر کے
ملا کر رکھ لیں :- نمک لاہوری۔ نمک سانبھر۔ نمک سیاہ۔ [illegible] شور۔ نوشادر ہر ایک دس تولہ
تخم اجمو ساڑھے تین تولہ۔ مرچ سیاہ۔ انوخر ہر ایک ڈھائی تولہ۔ مرچ سفید دو تولہ
امر بیل۔ بالچھڑ۔ ہینگ اصلی۔ سیاہ زیرہ جو سرکہ میں بھگو کر خشک کیا ہو وے یعنی زیرہ [illegible]
ہر ایک تولہ۔ دار چینی۔ پہاڑی زیرہ۔ تخم کسم کا مغز۔ سونٹھ۔ ملیٹھی مقشر۔ انیسوں ہر ایک
نو ماشہ سب کو جدا جدا باریک کر کے وزن درست دیکھ کر ملا کر کسی چینی کے برتن میں
بند کر کے چالیس روز جو کے غلہ میں دبا رکھیں بعد اس کے نکال کر رکھ لیں +

**ترکیب استعمال۔** درد شکم۔ بدہضمی۔ پیچش۔ دست وغیرہ کے لئے ایک ماشہ بھر پانی
کے ساتھ پھانک لیا کریں۔ تیزی نگاہ کے لئے دو رتی نہار کھایا کریں۔ مقوی باہ کیلئے
ایک ماشہ انڈے کی زردی نیم بریاں کے ساتھ۔ بھوک اور ہاضمہ کے لئے ایک ماشہ
کھانا کھا کر۔ کلف۔ چھائیں۔ چھنب کے لئے سرکہ میں ایک ماشہ ملا کر لگائیں اور زہریلے
جانوروں کے کاٹے پر سرکہ میں پیسکر لگائیں۔ وردوں کے لئے قدرے شہد میں
حل کر کے لگائیں۔ یہ نہایت مجرب چیز ہے +

**اطلاع۔** یہ سفوف پاچک تیار کارخانہ حاجی محمد اصغر علی منیجر
یونانی دواخانہ لودیانہ سے دو روپیہ چھ آنہ میں شیشی معہ محصولڈاک خرچ کر کے طلب فرمائیں +

**سفوف دافع تلی۔** مکو خشک۔ کبر کی جڑ کا چھلکا۔ زوفا۔ ہنسراج۔ تخم سنبھالو۔
تخم سداب ہر ایک تولہ سب کو باریک جدا جدا پیسکر سب کو ملا کر رکھ لیں۔

**خوراک۔** صبح چھ ماشہ سکنجبین کے ساتھ کھلائیں +

**سفوف جلاب۔** جو بلغم کو فوراً نکالے۔ تربد مقشر۔ جو روغن گاؤ میں بریاں کی

ہووے ڈھائی تولہ۔ گل سرخ اصلی۔ سونٹھ۔ ریوند چینی ہر ایک۔ تین ماشہ سب کو باریک پیسکر رکھ لیں۔ خوراک۔ بوقت ضرورت نو ماشہ بادام روغن میں چرب کر کے گرم پانی کے ساتھ کھلائیں یہ عجیب چیز ہے +

**سفوف حافظ صحت**۔ اگر اس سفوف کا ہمیشہ استعمال رکھا جائے۔ تو دل و دماغ کو قوت اور فرحت بخشے اور صحت کو قائم رکھے۔ مصطگی رومی۔ دارچینی۔ انیسوں۔ سونف۔ زرنجور ہر ایک پانچ تولہ مصری پندرہ۱۵ں تولہ سب کو باریک پیسکر استعمال کریں خوراک۔ صبح کے وقت چھ ماشہ کھلائیں +

**سفوف دافع دمہ**۔ ایک چھتہ زرد بھڑوں کا جو پورانہ ہووے۔ لیکر اُس کے ہر ایک خول میں ایک ایک لونگ سالم ٹوپی دار ڈالدیں۔ پھر ایک مٹی کی کلیا میں ڈال کر قدرے آگ دیدیں کہ راکھ ہو جائیں۔ پھر اس راکھ یعنی کوئلہ کو باریک پیسکر رکھ لیں۔ خوراک۔ ایک رتی سے دو رتی تک۔ حسب طاقت مریض پان میں کھلائیں۔ مگر پان میں چھالیا نہ ہووے +

پرہیز۔ ترشی اور تیل والی اشیاء سے ضروری ہے +

**نسخہ دوم دمہ**۔ ایک دھتورہ کا پھل خام جو بڑا ہو لیکر اُس کی ٹوپی تراشکر اندر سے خالی کریں۔ اور اُس میں خوب کلاں اور ایک ڈلی نمک کی بھر کر بدستور منہ بند کر آٹے میں لپیٹ کر اُپلوں کی آگ میں ڈال کر جلائیں۔ کہ کوئلہ ہو جاوے پھر سب کو پیسکر رکھ لیں +

خوراک۔ تین رتی دن میں دو دفعہ کھلائیں۔ نہایت مجرب ہے +

**نوٹ**۔ سفوف دافع دمہ خاص الخاص نسخہ گنجینہ طبیب حصہ اول کے صفحہ ۵۶ بیان کھانسی میں درج ہے وہ تیار کریں یا کارخانہ حاجی محمد اصغر علی مالک دواخانہ یونانی لودیانہ سے چونّی خوراک قیمت صرف آٹھ آنہ محصولڈاک وغیرہ چھ آنہ (۶) کل چودہ آنے میں طلب فرمائیں +

## سفوف سرعت ومقوی اعضاء رئیسہ وغیرہ

دارچینی۔ الائچی خورد۔ مصطگی رومی۔ پودینہ پہاڑی ہر ایک دو تولہ۔ اترج۔ اجوائن۔ سونف۔ انیسوں۔ کلنجن۔ زیرہ سیاہ مدبّر۔ زیرہ پہاڑی۔ جاوتری ہر ایک نو ماشہ۔ چرس خالص تین ماشہ سب کو باریک پیسکر سفوف بنائیں +

**خوراک**۔ تین ماشہ سے چھ ماشہ تک عرق گلاب کے ساتھ کھلائیں +

## سفوف نسخہ دوم دافع سرعت

اجوائن دیسی مدبّر جو عرق لیموں سے کی ہو نو ماشہ۔ سونف بریاں۔ سونٹھ بریاں ہر ایک تین تولہ۔ دارچینی۔ الائچی خرد۔ لونگ ہر ایک دو تولہ۔ چرس خالص تین ماشہ سب کو باریک پیسکر سفوف بنائیں۔

**خوراک**۔ تین ماشہ صبح کھلائیں +

## سفوف سرطان

جو سل ودق اور پھیپھڑے کے قروں کو اور معدہ کی خرابی کو رفع کرے۔ کیکڑا جلایا ہوا پانچ رتی۔ گوند ببول۔ خشخاش۔ تخم کاہو۔ تخم خطمی ہر ایک ڈیڑھ تولہ۔ صندل سفید۔ شکر۔ طباشیر ہر ایک نو ماشہ۔ گل گلاب اصلی۔ تخم خبازی۔ مغز کدّو۔ بارتنگ کا عصارہ۔ گل ارمنی۔ گل مختوم۔ گل قبرسی ہر ایک تولہ۔ زعفران تین ماشہ۔ سوائے راکھ کیکڑہ کے سب دواؤں کو پیسکر سفوف بنائیں۔ پھر اس سفوف میں سے چھ ماشہ لیکر پانچ رتی راکھ کیکڑا ملاکر مریض کو کھلا کر اوپر سے شربت خشخاش یا شیرہ تخم خرفہ بناکر پلائیں مجرّب ہے +

## سفوف سناء

سودا اور بلغم اور صفرا کو بذریعہ دستوں کے نکالتی ہے۔ اور اگر کسی خلط کے بڑھنے سے کوئی عارضہ ہو تو اس کو فائدہ کرے۔ درد قولنج کو رفع کرے سناء عمدہ ٹہنی سے صاف کرکے ایک رات دودھ میں بھگو رکھیں۔ صبح نکال کر خشک کرکے روغن گاؤ میں بھون لیں پھر ایک تولہ۔ گل گلاب اصلی۔ پوست ہلیلہ زرد۔ کالا نمک ہر ایک تولہ سب کو باریک کرکے بوقت ضرورت بقدر دو تولہ گرم پانی سے کھلائیں فوراً درد قولنج کو فائدہ ہو۔ اگر جلاب چاہیں تو بھی خاطر خواہ آئیں +

سفوف دافع سوزاک - ایک نئی ہانڈی مٹی کی لیکر اُس میں عرق کیلہ جو اسکو کوٹ کر نکالا ہو چار سیر ڈالیں - اور اس میں قلمی شورہ چار تولہ ڈال کر آگ پر رکھیں کہ پانی بالکل خشک ہو جاوے - جو چیز خشک ہو کر ہانڈی میں رہے اس کو کھرچ کر شیشی میں رکھیں +

خوراک - دو یا تین رتی کچی لسی سے ہر روز کھلائیں - پرہیز مرچ سرخ اور تیز مصالح گوشت چاول سے

یہ سفوف تیار کارخانہ حاجی محمد اصغر علی سوداگر لودیانہ سے ڈیڑھ روپیہ میں معہ محصولڈاک

سفوف دافع سوزاک قرحہ - لکڑی نیم سبز تین بالشت - سکہ خالص ایک تولہ شورہ قلمی ڈالتے جائیں - اور لکڑی کو ہلاتے جائیں - شورہ کو ختم کریں - کہ سکہ سب راکھ ہو جاوے - پھر سرد کر کے کسی بوتل میں ڈال کر رکھ لیں +

خوراک - ایک رتی صبح ایک رتی دوپہر کچی لسی دودھ سے کھلائیں - صرف ایک ہفتہ کے استعمال سے آرام ہو - یہ سفوف نہائیت عجیب چیز ہے +

سفوف دافع کھانسی - ہر قسم کی کھانسی - خراش سینہ - تنگی سانس اور آواز اور حرارت کے لئے نافع ہے - خشخاش - تخم مورد بریاں - تخم کھیرہ و تخم ککڑی شاہ بلوط ہر ایک تولہ تولہ - ببول کا گوند چھ ماشہ - سب کو باریک کر کے چھان کر رکھ لیں +

خوراک - چھ ماشہ پانی کے ساتھ کھلائیں +

سفوف پیٹ کے چھوٹے اور بڑے کیڑے مار کر نکالے - پوست ہلیلہ زرد باؤبڑنگ ہر ایک ایک تولہ - نسوت سفید مدبّر دو تولہ - شکر سب کے برابر ڈال کر باریک کر کے رکھ لیں - خوراک - ڈھائی تولہ - پانی کے ساتھ کھلائیں - چند روز کے استعمال سے سب کیڑے مر جائینگے - نایاب چیز ہے +

سفوف ہر قسم کی کھانسی کو رفع کرے - پوست بلیلہ - پوست بلیلہ - پوست آملہ - تخم کونچ - برگ بانسہ جلائے ہوئے - جو انسہ جلایا ہوا - نمک لاہوری ہر ایک تولہ - مرچ سیاہ - فلفل دراز ہر ایک چھ ماشہ سب کو باریک پیسکر رکھ لیں +

خوراک - ایک ماشہ صبح ایک ماشہ شام کو کھلائیں +

ایک تولہ۔ یہ سب ایک خوراک ہے۔ [illegible]

صبح کھلکر پاخانہ آجاتا ہے +

**سفوف مستورات کیلئے عجیب مفید چیز ہے**۔ الائچی خرد۔ لونگ۔ راسن۔ ماجو۔ ببول کی مد جس کو اقاقیا کہتے ہیں۔ فلفل دراز۔ مغز اخروٹ ہر ایک تین تین ماشہ سب کو باریک کرکے رکھ لیں۔ اول غسل کریں۔ پھر عرق گلاب میں لونگ اور کستوری حل کی ہو اُس سے اندام نہانی کو دھوئیں۔ پھر قدرے یہ سفوف اندر کی طرف لگا کر تماشہ دیکھیں

**سفوف مستورات کے سیلان یعنی رطوبت رحم جسے سفید یا زرد پانی آنا** کہتے ہیں سلسل بول سرعت وغیرہ کو مفید۔ تخم مورد ایک تولہ۔ مغز تخم املی دو تولہ لاؤن تین ماشہ سب کو باریک کرکے صبح و شام بقدر دو تولہ پانی سے پھانک لیا کریں +

پرہیز۔ ترش اور بادی اشیاء سے ضروری کریں +

**سفوف مقوی معدہ**۔ کباب چینی۔ جٹا بانسی۔ نرکچور۔ مصطگی رومی۔ دانہ انار شیریں۔ پوست ترنج ہر ایک پانچ ماشہ۔ جاوتری۔ لونگ ہر ایک تین ماشہ۔ عود خام ایک تولہ شکر سفید سب کے ہموزن ملا کر رکھ لیں۔ خوراک۔ دو ماشہ سے چار ماشہ +

**سفوف منجن۔ ملتے ہوئے دانتوں کو مضبوط کرے**۔ توتیا بریاں۔ مرکی۔ نشاستہ۔ پھٹکڑی بریاں۔ گل گلاب۔ سماق۔ پوست انار ترش۔ ہلیلہ زرد کا تخم۔ بلیلہ۔ آملہ۔ ماجو۔ مائیں کلاں ہر ایک چھ ماشہ سب کو باریک کرکے دانتوں پر ملیں مجرب ہے

**سفوف منجن جو دانتوں سے خون آنیکو بند کرے**۔ تخم سماق۔ کتھہ۔ گلنار۔ پرسیاؤشاں۔ چھالیہ۔ ہرن کا سینگ یا بارہ سنگھ کا سینگ جلایا ہوا۔ نمک لاہوری جلایا ہوا ہر ایک تولہ تولہ باریک کرکے دانتوں پر ملیں نہایت مجرب ہے +

**سفوف منجن جو دانتوں کے درد اور کیڑوں کو رفع کرے**۔ عاقرقرحا۔ افیون۔ نوشادر۔ کافور ہر ایک ماشہ لیکر باریک کرکے رکھ لیں وقت ضرورت نصف یا

ایک رتی پانی میں گولی بناکر دانت کی کھوڑ میں رکھیں +

**سفوف منہ کے چھالوں کو رفع کرے۔** چھالے سُرخ ہوں۔ تو غلبہ گرمی یا صفرا کا خیال کرکے یہ سفوف استعمال کرائیں مجرّب ہے۔ گل سُرخ یعنی گلاب کے پھول گلنار۔ ہر دو چھ چھ ماشہ۔ باریک پیسکر موُنہہ کے اندر ڈالیں اور گلاب و سرکہ ملا کر غرغرہ کریں +

**سفوف متفرق۔ امراض بچّوں کے شکمی امراض رفع کرنے کیلئے اکسیر ہے۔** پوست ہلیلہ زرد۔ پودینہ۔ نسوت سفید مدبّر ہر ایک تولہ سب کو باریک پیسکر رکھیں چھ ماہ کے بچّے کے لئے چار رتی۔ ایک سال کی عمر والے کو ایک ماشہ۔ ڈیڑھ سال والے کو ڈیڑھ ماشہ۔ دُو سال والے کو دُو ماشہ۔ اِس لحاظ سے پانی میں یا بچّے کی ماں کے دودھ میں گھول کر دیں۔ ڈبّہ یا دست رنگین آتے ہوں یا سردی یا گرمی ہو دودھ گراتا ہو۔ ہر ایک شکمی و بائی امراض کے لئے اکسیری سفوف ہے +

# فصل دُوم

## سعوطات

سعوطات سے مُراد وہ دوا ہے۔ جو سیال کی شکل میں ناک میں ڈالا جاوے +

**نسخہ اوّل سعوط دافع دردِ بلغمی اور مرگی۔ فالج۔ سکتہ کو رفع کرے۔** زعفران۔ جند بید ستر۔ مرکی۔ فرفیون۔ نوناگ۔ عود۔ اسطوخودوس ہر ایک تین ماشہ سب کو نہایت ہی باریک کرکے پانی میں ملا کر گولیاں بقدر مسور بنا کر رکھ لیں۔ وقت ضرورت ایک گولی روغن بادام میں حل کرکے دو قطرے ناک میں ڈالیں +

**نسخہ دوم سعوط دافع دردِ سر سوداوی۔** چربی بطخ تین ماشہ گرم کرکے نصف ماشہ جند بید ستر باریک پیسکر ملائیں اور پھر اس کو ناک میں ڈالیں +

**نسخہ سوم سعوط دافع دردِ سر گرمی اور سرسام کو دُور کرے۔** موردکے

کے پتوں کا پانی - عرق صندل - کافور دیسی ہر ایک برابر پیسکر ناک میں دو تین قطرے ٹپکائیں +

نسخہ چہارم - سعوط عجیب جو سر کا تنقیہ کرے اور دماغ سے کل رطوبتوں کو نکالے مجرب ہے - یہ مرگی کو بھی دُور کرے اور پورانے درد چشم کو دُور کرے -

نوشادر - بندال کا عصارہ ہر ایک ساڑھے چار ماشہ - کلونجی نو ماشہ - سب کو باریک پیسکر بطم کی گوند ایک تولہ کو روغن حنا یا روغن سوسن دو تولہ میں ایک روز کھول کر کے شیشی میں ڈال کر رکھیں - وقت ضرورت قدرے مریض کے ناک میں ٹپکائیں اور سانس اُوپر کو زور سے لیویں - اور پھر مونہہ نیچے کر دیوے - تمام رطوبت ٹپکنے لگے گی یہ سعوت نہائیت مجرب ہے +

نسخہ پنجم - سعوط دافع درد نیم سر اور درد کان وغیرہ کو دُور کرے

کافور - افیون - برگ نیم ہر ایک تین ماشہ سب کو باریک کر کے پانی سے مسور برابر گولیاں بنا کر رکھ لیں وقت ضرورت ایک یا دو گولی روغن بنفشہ میں حل کر کے دو چار قطرے ناک میں ڈالیں +

نسخہ ششم دافع مرگی - نوشادر - کلونجی - بندال کا عصارہ ہر ایک ماشہ - لانی سفید - زعفران - نکچھکنی - افیون - جو اکھار - ایلوا زرد - کستوری اصلی ہر ایک ڈیڑھ ماشہ سب کو باریک پیسکر روغن سوسن میں چرب کریں - وقت ضرورت مروا یا چقندر کے پتوں کے پانی میں ملا کر رکھ لیں وقت ضرورت دو قطرے ناک میں ڈالیں (نوٹ) مرگی کے رفع کرنے کے لئے نسوار اور کھانیکی دوا پانچ ۵ ڈبیہ میں کارخانہ حاجی محمد اصغر علی سوداگر لودیانہ سے ملتی ہے +

## فصل سوم

### نسوار

نسخہ ا - نسوار دافع درد اول یعنی درد نصف سر و آنکھ میں ہووے - قدرے کافور

روغن گل میں ملا کر اس کو مخالف طرف ناک میں نسوار کے طور پر دو قطرے
ڈالیں درد فوراً بند ہوتا ہے +

نسخہ ۲۔ نسوار دافع درد اول۔ ایک عدد بڑا تونبا کڑوا یعنی جو فقیروں
کے پاس خشک کیا ہوا آٹا ڈالنے کو ہوتا ہے۔ اس کو تونبا کہتے ہیں۔ وہ تازہ سبز
کڑوا لیکر اس کو باریک کاٹ کر چار پانچ سیر دودھ میں ڈال کر خوب پکا کر۔ پھر
اس کو جمائیں اور اس کو بلو کر مکھن نکال کر اس کا گھی بنا کر شیشی میں رکھ لیں۔
اس گھی کی نسوار مخالف طرف ناک میں قدرے صبح شام لیویں مجرب ہے +

نسخہ ۳۔ نسوار دافع درد اول و درد سر شقیقہ سب مرض اعصابی کو
مفید ہے۔ نکچھکنی۔ گل کنیر سفید خشک۔ پھل چھمک نمولی یعنی بٹھکٹیہ۔ گلنار خشک
نرکچور ہر ایک تولہ۔ پوست ریٹھا تین ماشہ۔ میٹھا تیلیہ ڈیڑھ ماشہ سب کو باریک
کر کے شیشی میں رکھیں۔ اور وقت ضرورت نسوار لیویں مجرّب ہے +

نسخہ ۴۔ نسوار دافع درد سر و درد شقیقہ یعنی نصف درد سر کو مفید
مومیائی اصلی دو ماشہ۔ جند بید ستر ایک ماشہ۔ مشک دو رتی سب کو پیس کر رکھیں
بقدر ایک رتی نسوار لیویں مگر سورج نکلنے سے پہلے نسوار لیلیویں +

نسخہ ۵۔ نسوار دافع زکام۔ کشمیری نپرا۔ کنیر کے پھول سفید۔ نرکچور۔
اسطوخودوس۔ بالچھڑ ہر ایک تولہ۔ کافور دیسی تین ماشہ سب کو باریک پیس کر
رکھ لیں۔ اور قدرے نسوار لیویں زکام رفع ہو +

نسخہ ۶۔ نسوار درد عصابہ کو رفع کرے۔ پوست ریٹھہ۔ نرکچور ہر ایک
تین ماشہ نکچھکنی ایک تولہ۔ لونگ دو عدد سب کو باریک پیس کر رکھ لیں دن کے
وقت میں قدرے دو تین دفعہ نسوار لیویں مجرّب ہے +

نسخہ ۷۔ نسوار دافع درد نیم سر۔ نمک لاہوری چھ ماشہ فلفل دراز ایک تولہ
ہر دو کو باریک پیس کر صبح سورج نکلنے سے پہلے اور شام کو سورج چھپنے کے بعد

قدرے نسوار ناک میں لیویں مجرّب ہے +

نسخہ ۸۔ نسوار دافع درد سر۔ جو نزلہ اور زکام باعث ہو اور آدھے سر کے درد کو بھی رفع کرے نکچھکنی۔ برگ کنیر۔ نوشادر۔ کلنجن۔ عاقر قرحا ہر ایک تین ماشہ سب کو باریک پیسکر چند دفعہ دن میں نسوار لیں +

نسخہ ۹۔ دافع درد سر بلغمی کو رفع کرے۔ چاول ساٹھی ایک تولہ لیکر انکو ڈیڑھ تولہ دودھ تھوہر میں تر کرکے خشک ہونے پر باریک کرکے نصف رتی کے قریب نسوار لیویں یہ نہائیت مجرّب عجیب چیز ہے +

نسخہ ۱۰۔ دافع دماغ کے کرموں کو رفع کرے۔ برگ چرچٹہ۔ پھٹکڑی بریاں۔ شکر سفید ہر ایک چھ ماشہ باریک پیسکر بطور نسوار لیویں +

نسخہ ۱۱۔ ناک کی بدبو کو رفع کرے۔ پھٹکڑی۔ لونگ۔ ہلیلہ زرد سبکو باریک کرکے رکھ لیں۔ وقت ضرورت قدرے نسوار لیویں مجرب ہے +

نسخہ ۱۲۔ دافع درد سر شقیقہ یعنی نصف سر کو۔ کستوری اصلی دو رتی جند بیدستر ایک ماشہ۔ مومیائی اصلی دو ماشہ سب کو باریک پیسکر صبح سورج نکلنے سے پہلے قدرے نسوار لیویں دو تین روز کے استعمال سے درد رفع ہو +

نسخہ ۱۳۔ دافع نکسیر پھول انار۔ گوند ببول۔ آٹے کی چکی کا غبار۔ ماجو۔ سونگے کی جڑ جلائی ہوئی۔ پرسیاؤشاں۔ پوست بیضہ جلایا ہوا ہر ایک تین ماشہ چھان کر قدرے نسوار لیویں نکسیر فوراً بند ہووے +

نسخہ ۱۴۔ نکسیر کو فوراً بند کرے۔ سنکھ جلا یا ہوا۔ چقندر جلا یا ہوا ہر ایک چھ ماشہ۔ پھٹکڑی بریاں تین ماشہ سب کو باریک پیسکر نسوار لیویں مجرّب ہے +

نسخہ ۱۵۔ دافع زکام منجمد نکچھکنی۔ برگ تمباکو۔ برگ شبت ہر ایک وزن برابر لیکر پیسکر رکھ لیں۔ ایک چٹکی نسوار کریں۔ فوراً زکام منجمد جو ہے رفع ہوگا +

# فصل چہارم

## کحل

**کحل یعنی انجن یا سُرمے برائے امراض چشم**۔ یہ زمانہ بقراط سے ایجاد ہوئے ہیں۔ ان کے لئے یہ ضروری ہے۔ کہ ہر دوا صاف اور نئی اور وزن پورا ہو۔ اس کی تاکید بہت زیادہ ہے۔ خیال رکھیں +

**نسخہ ۱۔ کحل ابیض یعنی سفید پانی کو روکے**۔ سُرخی۔ ڈھلکہ اور بینائی تیز ہو۔ سفیدہ کاشغری دھویا ہوا۔ سنگ بصری۔ نشاستہ صاف ہر ایک چھ ماشہ۔ کتیرا گوند ڈیڑھ ماشہ سب کو باریک پیس کر سُرمہ بنا کر استعمال کریں +

**نسخہ ۲۔ کحل آنکھ کے ڈھلکہ کیلئے مفید**۔ توتیا۔ پوست ہلیلہ زرد ایلوا زرد ہر ایک تین ماشہ۔ مرچ سیاہ ڈیڑھ ماشہ سب کو انگور خام کے پانی میں کھرل کرکے رکھ لیں اور رات کو ایک سلائی لگایا کریں +

**نسخہ ۳۔ کحل ہر امراض چشم کو مفید**۔ مرچ سیاہ۔ سفیدہ جست فلفل دراز چھوٹی چھوٹی۔ سہاگہ۔ پٹھانی لودھ۔ مصری کالپی۔ ہلیلہ سیاہ۔ سُرمہ سیاہ صاف ہر ایک چھ ماشہ سب کو خوب کھرل کرکے آنکھوں میں لگایا کریں +

**نسخہ ۴۔ بینائی کو تیز کرے۔ اور پانی اترنے کو روکے**۔ سونف کا پانی دونا مروا کا پانی۔ سنگ بصری عمدہ ڈھائی تولہ کو دو تین دفعہ تر و خشک کریں پھر سونٹھ بے ریشہ۔ مامیران چینی۔ مرچ سیاہ ہر ایک چھ ماشہ باریک کرکے دو دو دفعہ سونف کے پانی میں تر و خشک کرکے رکھیں۔ اور آنکھ میں لگائیں +

**نسخہ ۵۔ دافع پھولا چشم**۔ تخم سرس سیاہ ایک تولہ۔ توتیا بھی ذرا باریک کرکے پانی میں بھگو دیں۔ اور تخم سرس کو ایک کپڑے کی پوٹلی بنا کر پانی میں ڈال دیں۔

چند روز کے بعد دیکھیں کہ تخم نرم ہو گئے ہوں۔ تو پھر پانی سے اس پوٹلی کو نکالکر
اُن کے چھلکے اوتار کر مغز نکالیں۔ ان میں ایک مغز تہ ہے جیسا مغز جمال گوٹہ میں
میں ہوتا ہے۔ نکالیں پس اس کو خشک کرکے تین روز خوب کھرل کریں۔ پھر اس
کے ہموزن پھٹکڑی بریاں بھی ڈالکر ایک روز کھرل کریں اور رکھیں بوقت ضرورت قدرے
چٹکی سے آنکھ میں ڈالیں اور ذرا آنکھ بند رکھیں۔ چند روز کے استعمال سے پھولا چشم رفع ہوگا

نسخہ ۶۔ پھولا چشم۔ ناخنہ۔ دھند۔ غبار۔ جالا۔ خارش۔ ڈھلکہ وغیرہ کو مفید
کوڑی زرد جلائی ہوئی آٹھ عدد۔ بلور اصلی پھٹکڑی بریاں۔ سنگ بصری دھوئی
ہوئی۔ مرچ سفید۔ دانہ الائچی خرد۔ مغز تخم سرس سیاہ۔ ناخن فیل ہر ایک تین ماشہ
مصری خانہ زنبور یعنی بھڑوں کے چھتے سے جو مصری نکلتی ہے۔ بورہ ارمنی ہر ایک
پانچ ماشہ۔ سب کو شیرہ گھیکوار ایک پاؤ ڈال کر خوب کھرل کرکے مثل غبار پیسکر رکھ
لیں۔ بوقت ضرورت آنکھ میں لگائیں مجرب ہے +

نوٹ۔ ناخون فیل۔ کارخانہ حاجی محمد اصغر علی سوداگر لودیانہ سے طلب فرمائیں

نسخہ ۷۔ دافع پھولا۔ ناخونہ۔ رتوندا اور نزول یعنی پانی اُترنے آنکھ
کیلئے نہائت مفید ہے:۔ سنگ بصری چار ماشہ۔ توتیا ولایتی۔ زعفران۔ ناخن فیل
ہر ایک دو ماشہ۔ تخم سرس سیاہ ایک ماشہ سب کو ایک تولہ۔ روہو مچھلی کے پتے میں
کھرل کرکے سرمہ بنا کر رکھ لیں وقت ضرورت آنکھ میں لگا کر سو جائیں یا تھوڑی دیر لیٹ جائیں

نسخہ ۸۔ دافع پھولا جو چیچک سے پڑ جاوے بشرطیکہ دیرینہ نہ ہوا اس کو
رفع کرے۔ گدھے کا دانت پانی میں گھسکر چند روز آنکھ میں سلائی سے لگائیں +

نسخہ ۹۔ کحل دافع ضعف بصر۔ جست پورانا یعنی حقہ یا قلعی جستی کا ٹکڑا ہموزن
پانچ تولہ لیکر ایک کڑچہ لوہے کا جو ہو اس میں ڈال کر پگھلائیں اور اس پر ذرا
ذرا ہلدی کی چٹکی دیکر ایک پاؤ ہلدی ختم کریں کہ جست کشتہ ہو جاوے۔ پھر آگ
سے اوتار کر سرد کرکے باریک پیسکر کپڑے میں چھان لیویں۔ اور سرمہ صاف کیا

ہوا دو تولہ ملا کر کھرل کر لیویں اور شیشی میں ڈال کر رکھ لیں اور آنکھ میں لگائیں۔ اور اور یہ سرمہ میرے کے سرمہ کے برابر فوائد دکھاتا ہے +

نسخہ ۱۰۔ کجل دافع رتوندی یعنی اندھراتہ۔ مرچ سیاہ۔ کمیلہ۔ فافل دراز چھوٹی چھوٹی قسم ہر ایک تین ماشہ سب کو باریک پیسکر رکھیں اور آنکھ میں لگائیں +

نسخہ ۱۱۔ دافع اندھراتہ دیگر۔ چند کالی مرچیں لیکر تبہ روہو مچھلی میں تر کرکے سکھا رکھ لیں۔ وقت ضرورت ایک مرچ سے قدرے پانی میں گھسکر آنکھ میں لگائیں +

نسخہ ۱۲۔ کاجل دافع سلاق چشم یعنی پلکوں کے بال جھڑ گئے ہوں۔ تو ان کے لئے مفید ہے۔ دھتورے اور بھنگرے کے پتّوں کا عرق لیکر اس میں روئی تر کرکے خشک کریں۔ بوقت ضرورت لعاب دہن میں قدرے یہ کاجل حل کرکے آنکھ میں لگایا کریں۔ بال سب دوبارہ آجائینگے +

نسخہ ۱۳۔ کاجل سلاق چشم دیگر۔ پورانے چمڑے کے چرس کے ٹکڑے کو لیکر جلا کر کوئلہ بنا کر پیس لیں اور روئی میں آلودہ کرکے بتی بنا کر تیل سرسوں میں جلا کر کاجل لیویں اور پھر آنکھ میں لگائیں یہ نہائیت مجرب نسخہ ہے +

## فصل پنجم

## مسّی

یہ یاد رکھیں کہ مسّی لغت ہندی میں دانت کو کہتے ہیں۔ چونکہ یہ دوائیں مسّی دانتوں اور مسوڑوں سے تعلق رکھتی ہے اس لئے اس کا نام مسّی رکھا گیا ہے۔ جو فی الحقیقت یہ بھی منجن کی قسم سے ہے۔ اس کو بہت ہی زیادہ باریک پیسنا چاہئے۔ تاکہ دانتوں کی کی جڑوں میں اچھی طرح ملنے سے جم جاوے۔ اگر باریک نہ ہو گا تو دانتوں سے نکل جائیگا

نسخہ ۱۔ مسّی دانتوں اور مسوڑوں کو مضبوط اور درد کو رفع کرتی ہے توتیا

برادہ بارہ تولہ۔ ماجو آٹھ تولہ۔ نیلا تھوتھا بریاں۔ کتھہ ہر ایک تولہ۔ ہیراکسیس چھ ماشہ۔
ان سب کو بہت ہی باریک پیسکر شیشی میں رکھیں +

**نسخہ ۲۔ مسّی جو ہلتے دانتوں کو مضبوط کرتی ہے۔** مولسری کی چھال۔ کتھہ پاپڑیا۔ ہلیلہ سیاہ ہر ایک تین تولہ۔ توتیا بریاں۔ پھٹکڑی بریاں۔ ہیراکسیس ہر ایک تولہ ماجو۔ زرنبی۔ مصطگی رومی دانہ الائچی کلاں ہر ایک چھ ماشہ۔ چھالیہ خوشبودار یعنی الائچی کے سبت میں ترکی ہوئی نو ماشہ سب کو باریک سُرمہ سا کرکے رکھیں اور ملیں نہایت عمدہ مسّی ہے

**نسخہ ۳۔ مسّی سفید خوشبودار جو ہر امراض دانتوں کو مفید ہے۔** توتیا بریاں۔ کتھہ سفید۔ زیرہ سفید بریاں ہر ایک ساڑھے تین ماشہ۔ نمک لاہوری۔ کشنیز خشک بریاں ہر ایک سات ماشہ۔ مرچ سیاہ ڈیڑھ ماشہ مصطگی رومی۔ زنجبیل کیسس قسط ہر ایک دو ماشہ۔ اول بغیر قسط کے سب کو باریک کرکے اور قسط کو جدا باریک کرکے ملا کر رکھیں۔ اور دانتوں پر ملیں نہایت مجرب ہے +

**نسخہ ۴ مسّی سیاہ۔** ماجو بریاں۔ مجیٹھ۔ عاقرقرحا پھٹکڑی بریاں۔ دانہ الائچی کلاں سنگجراحت ہر ایک چھ ماشہ۔ سنگ راسخ تین ماشہ۔ پوست بادام سوختہ۔ ہلیلہ خرد۔ ہر ایک تولہ۔ بارہ سنگا سوختہ نو ماشہ۔ سب کو باریک پیسکر دانتوں پر ملیں۔ یہ یاد رکھیں کہ اول قدرے نارجیل چبا لینا چاہئے۔ اس کا ضرور خیال رکھیں +

**سفوف دافع درد دندان وصفائی دندان۔** دانتوں سے غافل رہنے والا شخص بہت جلد بوڑھا ہو جاتا ہے اور دنیا کی نعمتوں سے محروم۔ اگر دانتوں کو ہر روز صاف نہ کیا جاوے۔ تو دانتوں کی جڑیں خراب ہو کر اسمیں پیپ پڑ جاتی ہے اور جلد گر جاتے ہیں یا کیڑا لگ جاتا ہے جس سے آئے دن ناقابل برداشت درد ہوتا رہتا ہے۔ اور آخرکار نکلوانے پڑتے ہیں۔ دانتوں کے خراب ہونیسے غذا اچھی طرح چبائی نہیں جاتی اور اس سے معدہ کو دگنا کام کرنا پڑتا ہے۔ رفتہ رفتہ معدہ کمزور ہو کر تمام جسم کا نظام بگڑ جاتا ہے۔ نظر دل و دماغ کمزور ہو ضعف جگر و پیچش۔ اسہال وغیرہ امراض لاحق ہو جاتی ہیں اسلئے دانتوں کی حفاظت کرنی صحت جسمانی کیلئے لازمی ہے۔ یہ سفوف دانتوں کی جملہ خرابیوں کو رفع کرکے دانتوں کو مثل موتی کے بنا دیتا ہے قیمت بخیال رفاہ عام فی پوڑیہ آٹھ آنہ محصولڈاک ۶/

# باب ششم

جس میں دو فصلیں ہیں

## فصل اوّل روغنیات۔ فصل دوم مرہم

## فصل اوّل روغنیات

یہ یاد رکھیں۔ کہ اگر تخموں کے تیل نکالنے ہوں۔ تو ان کو جوکوب کرکے ذرا گرم پانی کے چھینٹے دیدینے چاہئیں۔ اگر جڑوں یا شاخوں وغیرہ کا تیل نکالنا ہووے تو اُن کو چھ وزن پانی میں بھگو دینا چاہئے۔ ایک رات دن کے بعد پھر ان کو نرم آنچ پر منہہ بند کرکے جوشدیں۔ جب چہارم پانی رہ جاوے۔ تو اس کے ہموزن روغن جو نسخے میں تحریر ہو وہ ڈال جوشدیں۔ کہ پھر تمام پانی جل جاوے۔ صرف روغن ہی باقی رہجاوے تو چھان کر رکھ لیں۔ اگر سبز پتّوں یا پھلوں سے تیل نکالنا ہووے۔ تو اُن کو ذرا کچل کر ان کا پانی نکالیں۔ اور مقطر کرکے اس کو ہموزن کوئی تیل جو ڈالنا ہو ڈال کر نرم آنچ پر پکائیں۔ اگر پھولوں سے تیل نکالنا ہو۔ تو کسی روغن میں تازہ پھول ڈالکر شیشی کو دھوپ میں رکھیں۔ آٹھ دس روز کے بعد نچوڑ کر چھان لیویں۔ پھر اس تیل میں اور پھول ڈال کر دھوپ میں رکھیں۔ اسی طرح پھولوں کو پانچ چھ مرتبہ تبدیل کریں۔ تاکہ روغن میں اثر پھولوں کا اچھی طرح سے آجاوے ٭

اور بعض تخم نہائیت خشک ہیں۔ مثلاً اُوٹنگن۔ گندم۔ نخود۔ اسپند۔ تخم سرس وغیرہ انکو ذرائع دیگر بذریعہ قرع انبیق لوہے سے یا بذریعہ پتال جنتر سے تیل نکال +

نقشہ پتال جنتر حسب ذیل ہے:-




# نقشہ تیال خنثر ہانڈی والا




نوٹ۔ اگر آپ تیل خود نہ نکال سکیں تو کارخانہ حاجی محمد اصغر علی سوداگر لودیانہ سے نکلوا لیں

# نسخہ جات روغنیات مفرد

نسخہ روغن اترج - اس کا پینا اور طلا کرنا بواسیر کو مفید ہے - کان میں ڈالنا گرانی کو دُور کرے - اگر بدن پر ملا ہو تو زہردار جانور خاصکر بچھو نزدیک نہیں آتا روغن بادام کی طرح سے مشین کے ذریعہ مغزوں کا تیل نکالیں +

نسخہ اسطوخودوس - افسنتین یعنی ستارو - دونامروا ہر ایک تولہ - سہ چند پانی بارش کا لیکر بھگوئیں - جب ایک رات دن ہو جائے تو پھر نرم آگ پر پکائیں - جب نصف پانی رہ جائے - تو مل کر چھان کر اس کے چہار چند روغن گل ڈال ڈال کر نرم نرم پکائیں - کہ پانی خشک ہو جاوے - پھر چھان کر شیشی میں رکھیں وقت ضرورت دو قطرے کان میں ڈالیں +

نسخہ روغن ارنڈ - یہ ایک مشہور پھل کا تیل ہے - اس کو کولہو میں یا بادام روغن کی مشین میں ڈال کر تیل نکالیں - یہ تیل جلاب کے کام آتا ہے - اور اس کو دودھ میں ڈال کر پلاتے ہیں - اور جوڑوں کے دردوں پر مالش کیا جاوے تو درد رفع ہووے + اگر بدن کے نیلے داغوں پر ملیں تو ان نشانوں کو دُور کرتا ہے - اس میں رائی اور سانپ کی کینچلی پیس کر ملا کر داد پر لگائیں تو داد رفع ہووے +

نسخہ روغن اخروٹ - اس کو بھی مذکورہ بالا طرح سے تیل نکالیں - اس کا ملنا تشنج کو دفعہ کرتا ہے بچوں کے داد اور پھوڑے اور پٹھوں کے سخت ہونے کو مفید - پستانوں کے ورم کو دُور کرتا ہے - سرد دردوں - اور فالج لقوہ کو دُور کرے - بالوں میں لگانا جوؤں کو خارج کرے - اگر نو ماشہ ایک ہفتہ تک پلایا جاوے - جس کے گھٹنوں کا درد ہووے تو درد رفع ہو بشرطیکہ مزاج میں گرمی نہ ہووے +

روغن السی گرم تر ہے - اس کا تیل بھی کولہو سے نکالتے ہیں - داد اور ظاہری و باطنی زخموں کے قرحوں اور آنتوں کے قرحوں کو نفع دیتا ہے - مالش اور کھانے کے کام آتا ہے +

**روغن اُڈنگن**۔ اعضائے رئیسہ اور بدن کو طاقت دیتا ہے۔ عرق النسا جوڑوں کے درد اور نقرس وغیرہ کو پینا اور ملنا اس کا مفید ہے۔ اس کا روغن لوہے کے قرع انبیق سے بھی نکل آتا ہے +

**روغن بادام**۔ دماغ کی خشکی دردسر۔ سرسام اور بیخوابی کو رفع کرے۔ ملنا اس کا سر پر۔ کان کی درد اور کھانسی درد پسلی پیچش کو پینا ہر طرح سے یہ روغن مفید اور یہ بادام روغن خالص کارخانہ **حاجی محمد اصغر علی منیجر یونانی دواخانہ لودیانہ** سے بکفایت مل سکتا ہے +

**روغن بالوں کو پیدا کرے**۔ اور سیاہ او مضبوط کرے۔ پٹھوں کو طاقت دے۔ پوست آملہ پچیس تولہ۔ مورد کے پتوں کے پانی میں اس کو سات روز تک بھگوویں۔ پھر مل چھان کر صاف کریں۔ اور پھر ہموزن تلوں کا تیل ڈال کر پکائیں کہ پانی سب خشک ہوجاوے۔ پھر چھان کر بوتل میں ڈالیں +

**روغن بالوں کو گرنے سے روکے**۔ آگ سے جلے ہوئے کو جلد آرام دیتا ہے۔ بالوں کو مضبوط کرتا ہے۔ مورد کے سبز پتوں کا پانی نچوڑ کر بقدر نصف سیر روغن زیتون ملا کر پکائیں۔ یہاں تک کہ پانی سب جل جاوے۔ روغن شیشی میں رکھیں

**روغن بلادر**۔ پٹھوں کے استرخا فالج۔ لقوا اور سرد بیماریوں کے لئے نافع ہے ریاح کو بخوبی تحلیل کرے۔ بالچھڑ۔ دانہ الائچی سفید۔ مرچ سیاہ۔ بچ۔ چیتہ۔ راسن۔ فلفل دراز۔ پیپل۔ بلادر یعنی بھلانواں۔ سوسن کی جڑ۔ سونف۔ کوٹھ۔ نرکچور۔ وردنج ہر ایک چھ تولہ سب کو کچل کر دودھ گاؤ کا ڈھائی سیر اور پانی ڈھائی سیر۔ اور سوا سیر روغن کنجد ڈالیں۔ اور سب کو ملا کر جوش دیں۔ یہاں تک کہ سب دودھ جل جاوے۔ تو روغن کو چھان کر رکھیں اور استعمال کریں +

**روغن بابونہ**۔ سرد ریحوں کو دور کرتا ہے۔ ورموں کو تحلیل کرے۔ سرد بیماریوں اور دردوں کے لئے مفید ہے:۔ بابونہ تازہ عمدہ معہ برگ وشاخ ذرا کچل کر ایک سیر

پانی میں جوش دیں۔ جب نصف پانی رہ جائے تو مل چھان کر دو چند روغن کنجد ملا کر جوشدیں۔ اگر زیادہ تیز کرنا ہو تو برابر وزن تیل تلوں کا ڈال کر جلائیں +

روغن بیر بہوٹی یا روغن خیراطین یعنی کینچوے۔ جس کا آپ نے تیل بنانا ہو لیکر اس میں دوگنا تیل کنجد کا ڈال کر آہستہ آہستہ پکائیں۔ جب جل جائیں۔ تو چھان کر رکھ لیں۔ یہ تیل اُسی چیز کا کہلائیگا۔ یا اگر بالکل خالص بنانا ہو۔ بذریعہ پتال جنتر بوتل والے طریق سے بنائیں عمدہ تیل تیار ہوگا۔ نقشہ پتال جنتر صفحہ ۴۰ کتاب ہذا کا ملاحظہ کریں +

روغن پیاز۔ فالج اور استرخا اور بیخوابی کو اگر سر اور گردن اور پشت پر ملا جائے درد پہلو۔ درد معدہ کے لئے سود مند ہے۔ پیاز جنگلی تازہ لکڑی کی چھری سے ورق ورق تراشیں اور اسکے پانچ گنا وزن روغن زیتون میں بریاں کریں اور صاف کرکے شیشی میں رکھیں +

روغن دافع پھلبہری یعنی سفید داغوں کے رفع کرنے کیلئے سفید بینگن یختہ زرد لیکر کچل کر اس کا پانی نچوڑیں اور اُس پانی کے ہموزن تلوں کا تیل ملا کر جوش دیں۔ اور اُس تیل کو شیشی میں رکھیں۔ استعمال اس طرح سے کہ جو تیل آپ نے تیار کرنا ہو۔ روغن کنجد میں پکائیں +

نسخہ روغن ثوم جس کو لہسن کہتے ہیں۔ بہرہ پن ہو اس کے لئے روغن اکسیر ہے۔ روغن کنجد جس کو تلوں کا تیل اور بعض میٹھا تیل بھی کہتے ہیں۔ یہ تیل اسقدر لیویں کہ جس میں گرہ لہسن سالم ڈوب جاوے۔ پھر کڑچھے میں تیل ڈال کر گرم کریں اور ایک لہسن کی پوتھی لیکر اس کو چھیل کر اس میں چند سوراخ کریں اور پھر چمٹا یعنی دست پناہ سے پکڑ کر اس گرم تیل میں اوّل غوطہ دیں پھر تیل میں گردش دیویں یہاں تک کہ پوتھی لہسن کی سُرخ ہو کر سیاہ ہو جاوے۔ اسی طرح چار عدد پوتھی بریاں کریں۔ پھر چھان کر شیشی میں رکھیں اور کان میں تین تین قطرے ڈالیں +

روغن جائفل۔ پٹھوں کو قوت دے۔ اور ضعف کو رفع کرے اور سردی نکالکر

گرمی پہنچاتا ہے۔ جوڑوں کے دردوں کو رفع کرے۔ اس کے تیل نکالنے کی ایک یہ بھی ترکیب ہے۔ کہ جائفل حسب ضرورت لیکر جو کوب کرکے ایک کھلے پانی میں خوب پکائیں۔ پھر اس پانی کو سرد کریں۔ جو تیل ہوگا وہ اوپر جم جائیگا۔ وہ اتار لیں۔ پھر اسکو پکائیں۔ پھر سرد کریں اسی طرح چار دفعہ کریں +

**روغن جمالگوٹہ**۔ تینوں سرد بیماریوں اور خارج کرنے مواد معدہ کے استعمال میں آتا ہے۔ خوراک۔ زیادہ سے زیادہ پانچ قطرے تک ہے۔ گلقند یا شربت مناسب سے پلائیں۔ اور اکیلا کھلانا درست نہیں +

**روغن جوز ماثل یعنی دھتورہ**۔ سرعت انزال کیلئے ملنا اس کا پاؤں کے تلوؤں میں بہتر ہے۔ تخم جوز ماثل حسب ضرورت لیکر کچلکر آتشی شیشی میں ڈال کر بذریعہ پتال جنتر روغن تیار کریں +

**روغن چمگادڑ**۔ اس کے تیل کی مالش دافع درد کمر، رعشہ۔ لقوا۔ فالج اور جوڑوں کے دردوں کو دور کرے۔ اگر پیشاب بند ہو گیا ہو۔ تو احلیل میں ایک دو قطرے ڈالیں۔ بحکم خدا فوراً پیشاب جاری ہوگا +

ایک بڑا چمگادڑ لیکر روغن چنبیلی میں بریاں کرکے اس تیل کو کام میں لائیں +

**روغن چوب سرو**۔ یہ روغن صرف بالوں کی سیاہی قائم رکھنے کے کام میں آتا ہے۔ تازہ لکڑی سرو کی لیکر پانی میں خوب جوش دیں کہ تمام اثر پانی میں آجاوے۔ پھر صاف کرکے اس کو روغن کنجد میں پکائیں اور تیل بالوں پر لگائیں یہ تیل عجیب ہے +

**نسخہ روغن حرمل یعنی اسپند**۔ گرانی گوش۔ فالج۔ لقوہ۔ مرگی۔ رعشہ۔ عرق النسا۔ درد کمر، سستی آلۂ تناسل و سستی پٹھوں کے لئے مفید ریاح کو توڑے۔ حرمل کے تخم کوٹ کر چار گھنٹے پانی میں ڈال کر اس میں دوگنا مولی کے پتوں کا پانی ڈال کر پکائیں جب چہارم حصہ پانی باقی رہ جائے تو چھان کر رکھیں۔ اور پھر اسکے برابر روغن کنجد ملا کر پکائیں جب چہارم حصہ پانی باقی رہ جائے تو چھان کر رکھیں

اور پھر اس کے برابر روغن کنجد ملا کر پکائیں۔ جب پانی جل جائے تو چھان کر شیشی میں رکھیں
اگر خالص تیل نکالنا ہو۔ تو کوہلو میں نکالیں یا مشین بادام روغن والی میں یا پتال جنتر سے نکالیں

**روغن حنظل** اس کا جلاب قوی ہے۔ اگر کان میں ڈالیں تو درد کو فوراً رفع کرے
اگر ناک میں ڈالیں تو دماغ کے سدے نکالتا ہے۔ اگر چہرے پر ملیں تو داغوں کو دفع
کرے اور رنگ رخساروں کا اچھا ہو۔ حنظل یعنی اندرائن کا گودا لیکر چھ حصہ پانی میں تر
کر کے جوش دیں۔ جب چہارم حصہ پانی رہ جائے۔ تو مل چھا نکر اسکے برابر روغن زیتون
ڈال کر جوش دیں۔ جب پانی جل جاوے۔ تو چھان کر رکھیں +

**روغن خراطین** یعنی کینچوؤں کا تیل دماغی اور جسمانی پٹھوں کی بیمار کو دفع کرتا ہے
فالج۔ لقوہ۔ استرخا اور جوڑوں کے دردوں کو دفع کرے گھٹنوں۔ پنڈلی اور پاؤں کے
انگوٹھے کے دردوں کو دفع کرے۔ آلاتناسل کے پٹھوں کی سستی کو خاص طور سے مفید
ہے کینچوے صاف مٹی سے کئے ہوئے لیکر روغن کنجد یا روغن زیتون میں پکائیں۔
یہاں تک کہ کینچوے جل جائیں آنچ نرم ہو پھر چھان کر رکھیں۔ یہ عجیب تیل واقع
امراض مذکورہ کے لئے ہے +

**روغن مغز خیارین**۔ یہ روغن سرد تر ہے۔ گرم بیماریوں اور دماغ کی خشکی کو
دفع کرتا ہے۔ بادام روغن کی مشین میں یا کوہلو میں یا پھر پانی میں پکا کر تیل نکالیں +

**روغن خشخاش**۔ دوسرے درجہ میں سرد ہے۔ سر پہ لگانا نیند لائے عجیب تیل ہے +

**روغن زیتون**۔ یہ ملک عرب میں پیدا ہوتا ہے۔ اس کے فوائد بہت ہیں اس
کے تیل کو صاف پہلے استعمال کرنے سے کر لینا چاہئے۔ صاف کرنے کی یہ ترکیب ہے
کہ پانی میں ڈال کر ذرا جوش دیکر پھر رکھ لیں یہ بہت دواؤں میں ڈالا جاتا ہے۔ اور
اگر یہ روغن چھ برس کا پورانا ہو جاوے۔ تو اس کی مالش جڑ جانے عضو کیلئے مفید ہے
اور آنکھ میں لگانا بینائی کو صاف کرے۔ جالا کو دفع کرے۔ اور نزول کو روکے اگر
گرم کر کے بچھو کے کاٹے پر لگائیں۔ تو درد کو فوراً موقوف کرتا ہے۔ اگر یہ روغن دس برس

کا پورانا ہو جاوے۔ تو پٹھوں کے درد اور گرم مواد وں کو نکالے۔ رنگ رخسار
خوش کرے۔ اگر یہ روغن بائیس ۲۲ برس کا پورانا ہو جائے تو فالج کے لئے اکسیر۔ اور
اور تین روز حمام میں بیٹھکر پیا جاوے۔ بمقدار ساڑھے پانچ تولہ اور شہد ڈیڑھ۔
کندر گیاراں تولہ۔ روغن کلونجی ایک تولہ ملا کر یہ کل تین حصے کر کے تین روز میں پیا اور
اور پھر صد سالہ کی طاقت جسمانی و مردمی اٹھاراں سال کے نوجوان برابر ہووے +

**روغن سندرس** ۔ داد اور چاند کے نشانوں کو دفع کرے۔ زخموں کو بھرے
اور پورانی بواسیر کو رفع کرے۔ سندرس باریک کر کے ڈیڑھ وزن روغن زیتون
یا روغن السی میں جوش دیکر ملائیں اور حفاظت سے رکھیں +

**روغن سویہ** ۔ جوڑوں اور پٹھوں کے دردوں کو اور ہاتھ پاؤں کے اینٹھنے اور
بدن کے رونگٹے کھڑے ہونے کو مفید اور اعضا کی سستی جو سردی لگنے سے ہو سب
کے لئے مالش کرنا مفید ہے۔ ترکیب تخم سویہ ایک پاؤ روغن بابونہ ایک پاؤ۔ پانی
ڈیڑھ پاؤ میں جوش دیکر چھان کر رکھ لیں اور استعمال کریں +

**روغن عاقرقرحا** ۔ سردیوں کو اور دردوں کو دفع کرے۔ اور پسینہ لائے۔
مرگی سکتہ۔ اور آدھے سر کے دردوں کو اس کا سونگھنا یا ناک میں ٹپکانا مفید ہے
مالش اس کی پٹھوں کو جو سردی سے سست ہو گئے ہوں مفید ہے۔ عاقرقرحا عمدہ
نیا لیکر اس کو کوٹ کر پانی سہ چند میں پکا کر جب ایک سیر پانی رہ جائے تو چھان کر
روغن زیتون میں پکا کر رکھ لیں +

**روغن کاکفل** ۔ معدہ کی خرابیوں اور دستوں کو بند کرے۔ حقنہ اس کا دست
بند کرنے والا ہے۔ مالش اس کی نقرس۔ لقوہ۔ فالج اور آدھے سر کے درد کو رفع کرے۔
دماغ کے سدوں اور دماغی طبقوں کو کھولے اور قوت دینے میں بے نظیر ہے۔ عضو تناسل
پر مالش کرنے سے طاقت پیدا ہو۔ بادام مقشر کو شگوفہ ہائے کاکفل میں بسا کر روغن
کشید کریں۔ یہ روغن عجیب ہے +

روغن کنیر۔ خشک کھجلی اور پھلبہری کو دور کرے۔ اس کے سفید پھول لیکر روغن کنجد میں ڈال کر دھوپ میں رکھیں۔ ایک ہفتہ بعد مل چھان کر فضلہ کو گرادیں اور اس میں نئے پھول اور ڈالدیں۔ پھر ہفتہ بعد پھول نچوڑ کر دوسرے پھول ڈال دیں اسی طرح سے چھ دفعہ پھول بدلیں تیل تیار ہے +

روغن کلونجی۔ لقوہ۔ فالج۔ تشنج اور جوڑوں کے درد اور کمر کا درد اور کل جسم کے پٹھوں کی سستی کو رفع کرے۔ ترکیب۔ کلونجی کے تخم پانچ تولہ لیکر کوٹ کر روغن بادام میں چرب کریں اور قدرے گرم پانی چھڑک کر بطور بادام روغن مشین سے نکالیں۔ یا آتشی شیشی میں ڈال کر بذریعہ پتال جنتر تیل نکالیں۔ یا پہلے پانی میں پکا کر کے پھر روغن کنجد میں جوش دیکر شیشی میں رکھیں +

روغن گل۔ یہ روغن بہت لطیف ہے۔ اور اکثر دواؤں میں استعمال ہوتا ہے + ترکیب بنانے کی روغن کنیر کی طرح سے ہے۔ جو اوپر تحریر ہو چکی ہے۔ یہ کان کی دواؤں میں بھی اکثر استعمال ہوتا ہے۔ گلاب اصلی کے پھول تیل میں ڈالے جاتے ہیں +

روغن موئے سر انسان۔ اس روغن کو اہل صنعت خون تیرہ کہتے ہیں اور نامردشدگان کے رگ و پٹھوں کو طاقت دیوے۔ پس چند دفعہ اس کو صابون سے دھو کر آتشی شیشی سے یا قرع انبیق کے ذریعہ روغن نکالیں +

روغن مورچہ۔ یہ روغن بالکل بیکار شدہ پٹھوں پر مالش کرنے سے خوب طاقت ہووے عجیب روغن ہے۔ روغن زیتون دو تولہ لیکر اس میں ایک سو اکیس زندہ جو قبروں میں بڑے بڑے ٹانگوں والے سرخی مائل ہوتے ہیں۔ اس میں ڈالکر دھوپ میں چالیس روز رکھیں +

روغن مولی۔ یہ روغن بست سالہ روغن زیتون کے قائم مقام ہے فالج لقوہ۔ درد جوڑوں۔ درد پنڈلی۔ درد گوش۔ درد گردہ۔ مثانہ کی پتھری کو رفع کرتا ہے۔ بند پیشاب کو جاری کرے۔ بطور مالش و طلا اور کان میں ڈالنے اور پینے میں

سب مرضوں پر مناسب استعمال سے فائدہ ہو +

ترکیب۔ موتی کے پتوں کا پانی اور نیم خام تخم تازہ ہر ایک پاؤ بھر اور سات تولہ روغن زیتون ملا کر نرم آنچ پر جوش دیں جب سب پانی جل جاوے۔ تو تیل کو صاف کر کے رکھیں۔ یہ بھی عجیب چیز ہے +

روغن نرگس۔ درد رحم۔ درد ریح۔ کمزوری پٹھوں پر مالش مفید ہے +

ترکیب۔ روغن کنیر کی طرح سے ہے +

## چند ترکیب روغنیات مرکّب

نسخہ ۱۔ مرکّب روغن آلو بخارا وغیرہ۔ دافع ہر امراض کان خاصکر بہرہ پن کو رفع کرے۔ مغز تخم آلو بخارا ایک تولہ۔ زہرہ گاؤ چار تولہ میں خوب کھرل کر کے روغن گل پانچ تولہ میں نرم نرم پکائیں۔ جب پانی سب جل جائے۔ صاف کر کے رکھیں۔ ایکتولہ گل بابونہ۔ روغن گل پانچ تولہ۔ سرکہ چھ تولہ میں جوش دیکر بھپارہ پہلے لیکر پھر روغن آلو بخارا والا دو تین قطرے کان میں ڈالیں۔ چند روز میں فائدہ ہو +

نسخہ ۲۔ روغن بیضہ۔ اس روغن کے لگانے سے دو ہفتہ میں بال پیدا ہونویں۔ زردی بیضہ مرغ چند عدد لیکر اس کو کڑچھے میں ڈال کر خوب پکائیں اور ہلاتے جائیں۔ کہ ہلاتے ہلاتے تیل ہو جاتا ہے۔ پھر بالوں کے جمانے کے لئے ہر روز دن میں دو دفعہ لگائیں۔ اور سستی عضو تناسل کیلئے ایک تولہ روغن بیضہ اور زعفران تین ماشہ۔ مغز بنولہ یعنی تخم مغز پنبہ دانہ تین ماشہ کھرل کر کے رکھیں اور مالش کریں +

نسخہ ۳۔ روغن پارہ وغیرہ دافع نامردی۔ پارہ۔ بیر بہوٹی۔ سم الفار۔ یعنی سنکھیا سفید ہر ایک دو تولہ۔ زردی بیضہ مرغ پانچ چھ شیشی آتشی +

ترکیب۔ اوّل پارہ اور سم الفار کو خوب کھرل کریں۔ پھر بیر بہوٹی ڈال کر خوب کھرل کریں۔ پھر زردی بیضہ ڈال کر پانچ چھ روز برابر کھرل کریں۔ جب دوا خشک ہو کر

گولی بننے کے لائق ہو جاوے۔ بقدر دانہ نخود گولیاں بنا کر آتشی شیشی میں ڈال کر پتال جنتر
سے تیل نکالیں۔ لیکن آگ کوئلوں کی شیشی کے ارد گرد سلگا دیں۔ آدھ یا پون گھنٹے بعد
تیل نکلنا شروع ہوگا۔ اور دو تین گھنٹے میں تمام تیل نکل آئیگا +

**استعمال** اس طرح سے ہے۔ کہ وقت ضرورت پان لیکر اُس کو ذرا سینک کر اس پر
روغن چپڑ کر اُس پان کو عضو پر حشفہ اور سیون یعنی نیچے کا حصہ چھوڑ کر باندھیں اور صبح کھول
دیں۔ اسی طرح چند روز عمل کریں۔ آبلہ ذرا پڑیگا۔ تو پھر طلا نہ کریں۔ پھر عضو پر روغن لگا کر
آگ پر سُرخ کیا ہوا لگائیں دن میں دو چار دفعہ روغن لگائیں بڑی طاقت پیدا
ہو جاتی ہے۔ یہ عجیب روغن ہے +

**نسخہ ۴۔ روغن تقویت باہ دافع سستی اعصاب کو مجرّب ہے۔**
گھنگچی سفید۔ پوست بیخ کنیر سفید۔ اسگند ناگوری۔ بچ۔ دارچینی۔ عاقرقرحا۔ تالمکھانہ۔
تخم اُٹنگن۔ اندر جو۔ اسپند۔ کلونجی۔ تخم پیاز۔ مغز پنبہ دانہ۔ مالکنگنی۔ سم الفار۔ ہر ایک
چھ ماشہ۔ چرونجی۔ چلغوزہ۔ بیخ اونٹ کنارا۔ دیودار۔ عود غرقی۔ موصلی سیاہ ہر ایک تولہ
جائفل۔ لونگ۔ رسکپور۔ تخم دھتورہ ہر ایک تین ماشہ۔ افیون دو ماشہ سب کو باریک کر کے
ڈیڑھ چھٹانک روغن زرد میں ملا کر زردی بیضہ مرغ دس عدد بھی شامل کر کے شیشی میں
سب کو ڈال کر گرم راکھ میں دفن کریں تیل سب ہو جائیگا۔ اسکو پھر طلا کے کام میں لائیں +

**نسخہ ۵۔ روغن زرد چوب۔ دافع سوزاک جو تین ہفتہ استعمال کیا جاوے۔**
ہلدی ایک سیر جو کوب کریں۔ اور دس چھٹانک دودھ گاؤ عمدہ جو چکنا ہو ڈالیں۔ اور خشک
ہونے پر بذریعہ پتال جنتر تیل کشید کریں۔ بوقت ضرورت صبح کو ایک سیخ مکھن یا
بالائی میں لگا کر مریض کو کھلائیں۔ نہایت مجرب ہے +

پرہیز۔ گرم۔ ترش۔ لال مرچ اور جماع سے ضرور ہی کریں +

**نسخہ ۶۔ روغن دافع گرانی گوش و بہرہ پن۔** لہسن کو چھیلکر اور کوٹ کر
پانچ تولہ نکالیں۔ اور بکری کا پتہ پانچ تولہ شامل کریں اور پانچ تولہ روغن کنجد ملا کر

نرم نرم پکائیں۔ کہ صرف تیل ہی باقی رہ جاوے۔ سرد کرکے چھان کر شیشی میں رکھ لیں۔ دو تین قطرے کان میں ڈالیں مجرّب ہے +

نسخہ ۷۔ دافع ناسور وغیرہ۔ ہر قسم کے زخم ناسوزہ و بواسیر و مقوی اعضا ہے۔ جدوار خطائی۔ کتھ سفید۔ جائفل۔ رال سفید۔ دار ہلد۔ چوب جھاؤ۔ چوب دیودار بہروزہ۔ ہلیلہ۔ بلیلہ۔ آملہ۔ آبنوس۔ پوست درخت سنبل ہر ایک تولہ۔ کنکول۔ مرچ سیاہ سیپاری۔ چوب چینی۔ میتھی۔ دود چھپر یعنی دھوآں جو چھپر یا چھت میں جو دانے بھوننے والوں کے لگ جاتا ہے۔ خانہ عنکبوت یعنی سفید جھلی مکڑی جو بعض پرانے مکانوں میں لگی ہوتی ہے۔ انبہ ہلدی ہر ایک چھ ماشہ۔ برگ حنا۔ برگ پان قسم گگڑی نو ماشہ۔ سب کو جوکوب کرکے ڈیڑھ سیر پانی میں پکائیں۔ جب چہارم پانی باقی رہ جاوے تو چھان کر اس پانی میں مومیائی اصلی اشق۔ شنگرف۔ ہڑتال ورقی مردا سنگ سفید ہر ایک تین ماشہ باریک کرکے ملائیں اور سوا پاؤ روغن کنجد یعنی تلوں کا بھی ملا کر نرم آگ پر پکائیں۔ کہ سب پانی جل جاوے۔ پھر تیل کو سنبھال کر رکھیں +

نوٹ۔ ان کے علاوہ اور ہر قسم کے نسخے ہماری تیار کردہ گنجینہ طبیب ہر چہار حصہ اور طبیب نسواں اور کلید نوشتہ قسمت کے کارخانہ حاجی محمد اصغر علی منیجر یونانی دواخانہ لودیانہ سے تیار ہو کر مل سکتے ہیں + اور فہرست کارخانہ بھی مفت کارڈ بھیجکر طلب فرمائیں +

## فصل دوم

### مرہم ہر قسم

نسخہ اوّل۔ مرہم فرمودہ سیٹھ احمد شاہ ملک کشمیر۔ ہر قسم کے زخم کو مفید ہے۔ گندہ بروزہ تر۔ ایک تولہ۔ موم اصلی دو تولہ تیل سیاہ یعنی سرسوں کا دو تولہ

ان سب کو کرچھے میں ڈال کر پگھلائیں۔ اور مفصلہ ذیل دوائیں باریک کرکے اس میں خوب ملاکر رکھ لیں۔ نیلا تھوتھا۔ سہاگہ ہر ایک دو ماشہ۔ مردار سنگ شنگرف رومی دنگار ہر ایک نیم تولہ سنگجراحت۔ پھٹکڑی۔ سندور ہر ایک چار ماشہ سفیدہ کاشغری ایک ماشہ۔ یہ مرہم نہائیت مفید ہے +

**نسخہ ۲۔ مرہم جو آتشک جذام کے زخموں کو رفع کرے۔ فرمودہ شاہ صاحب مذکور۔** مردار سنگ دو تولہ۔ پانی لہسن ایک پاؤ میں تین روز کھرل کرکے رکھ لیں اور زخموں پر لگائیں +

پرہیز۔ نمک۔ ترشی۔ مچھلی وغیرہ سے دودھ کا استعمال خوب کریں +

**نسخہ ۳۔ مرہم دافع بواسیر خونی وبادی وغیرہ کو مفید ہے۔** سہاگہ۔ نوشادر۔ کیلکہ۔ تارامیرا ہر ایک تولہ سمندر سوگھ دس تولہ۔

ترکیب۔ بغیر سمندر سوگھ کے اور تینوں کو باریک پیسکر کپڑچھان کرکے تیل مذکور میں ملاکر رکھ لیں پہلے پانچ روز سمندر سوگھ دو تولہ۔ شربت مصری سے پھانک کر پھر مرہم ایک دو رتی صبح ورات کو مقعد پر لگائیں مجرّب ہے +

**نسخہ ۴۔ مرہم سیماب۔** جو زخم خبیثہ اور ناسور کے لئے مفید ہے۔ پارہ باراں ماشہ رال ڈھائی تولہ۔ مردا سنگ۔ موصلی سفید۔ تخم اجمود ہر ایک تولہ آٹھ ماشہ دانہ الائچی خرد ڈیڑھ ماشہ۔ موصلی سیاہ ساڑھے چار ماشہ۔ میٹھا تیلیہ پانچ ماشہ۔ چھالیہ دو عدد نارجیل ڈھائی تولہ۔ پہاڑ کی جلی ہوئی مٹی پانچ ماشہ سب کو جدا جدا باریک پیسکر چھانکر گائے کے گھی میں اس قدر پیسیں کہ مثل مرہم کے ہو جائے +

**نسخہ ۵۔ مرہم گندہ بروزہ۔** اوّل گندہ بروزہ پونے چار تولہ لیکر اس کو خوب گرم پانی میں گھولیں اور کھرل میں ڈال کر خوب پیسیں۔ پھر پارہ سوا تولہ۔ توتیا تین ماشہ ہر دو کو پیسکر اس میں اسقدر کھرل کریں کہ پارہ ناپید ہو جاوے پس مرہم تیار ہے۔ یہ نواسیر۔ بواسیر۔ باد فرنگ۔ زخم ہائے۔ جائے بول مرد اور زبان

کے لئے نہائیت مفید ہے +

نسخہ ۶ - تیز گرم پانی یا تیل یا آگ سے جلی ہوئی جگہ کو مفید :-

سفیدہ کاشغری تین تولہ - گل روغن پانچ تولہ - مردا سنگ اور موم اصلی ہرایک دو تولہ اوّل روغن کو گرم کرکے موم کو حل کریں - پھر دوسری دواؤں کو باریک پیسکر اس میں ڈال کر نیم کی لکڑی سے خوب ہلائیں کہ مرہم کا قوام ہو جاوے +

نسخہ ۷ - مرہم رال - یہ مرہم پرانے زخموں کے لئے اور ناسور اور آتشک کے قرحوں کے لئے بھی مفید ہے :- کتھہ - رال - کافور ہرایک ڈیڑھ تولہ سبکو باریک مثل غبار پیسکر مکھن یا تازہ گھی ملاکر لوہیکے برتن میں اوّل نرم آنچ پر گرم کریں بہتر تو یہ ہے - کہ پہلے رال ڈالیں پھر کافور - پھر کتھہ ملاکر ایک دو جوش دیکر اُتارلیں اور خوب ملاکر استعمال کریں - پہلے پورانے زخموں کے لئے یہ مرہم تھوڑی سی جُدا کریں - پھر ایک عدد سپاری جلاکر اس میں ملاکر پھاہا لگائیں - تین روز تو یہ لگائیں بعد تین روز کے پھر مرہم بغیر سپاری والیکے لگائیں +

نسخہ ۸ - مرہم نیم یہ ہر قسم کے زخموں کو اور ناسور کو بہت جلد اچھا کرتی ہے - گائے کا گھی تازہ ایک پاؤ لیکر سو دفعہ پانی سے دھوئیں - پھر اس میں دس تولہ نیم کے پتے نہائیت باریک پیسکر ٹکیہ بناکر اس گھی میں تلیں - جب ٹکیہ سیاہ ہو جائیں - تو گھی سے نکال ڈالیں - اور اس گھی میں دس تولہ موم اصلی ڈال کر گداز کرکے نیم کے ڈنڈے سے گھونٹیں - پھر کمیلہ - سہاگہ ہرایک ماشہ - نیلا تھوتھا دو ماشہ برگ مہندی - برگ مکو ہرایک تولہ - سب کو باریک مثل غبار کرکے ملاکر رکھ لیں - یہ مرہم درجہ اوّل ہے +

نسخہ ۹ - مرہم دافع خارش خصیتین - ماجو - کتھہ گلابی - گیرو ہرایک تولہ - سب کو باریک پیسکر روغن چنبیلی میں حل کریں - اور خصیوں پر ضماد کریں - قدرے چنے عرق مونڈی میں رات کو بھگو کر صبح چبالیا لیں مصفی خون ہے +

نسخہ ۱۰۔ مرہم دافع ورد خصیتہ۔ رسونت ایک تولہ۔ ایلوا دو ماشہ ہر دو کو پانی میں پیسکر ضماد کریں درد اور سختی خصیوں کی رفع ہو جائیگی +

نسخہ ۱۱۔ ورم خصیتہ۔ زردی بیضہ گنجشک خانگی ایک عدد میں گل ارمنی تین ماشہ کافور ڈیڑھ ماشہ اور گل روغن دو تولہ سب کو خوب کھرل کر کے فوطوں پر ضماد دیتے رہیں کریں۔ اور پینے کے لئے شہد یوی بوٹی چھ ماشہ اور مرچ سیاہ پانچ دانہ۔ پانی میں پیسکر چھان کر قدرے پتاشے ڈال کر پی لیا کریں +

نسخہ ۱۲۔ ثبور و دافع خارش خصیتہ۔ مکھن گائے کا پانچ تولہ سیندور ایکتولہ گندھک آملہ سار چھ ماشہ سب کو خوب کھرل کر کے استعمال کریں +

نوٹ۔ جو دوا آپ خود تیار نہ کر سکیں وہ کارخانہ حاجی محمد اصغر علی مینجر یونانی دواخانہ لودیانہ سے تیار کروالیں۔ پہلے خط و کتابت کر کے قیمت کا فیصلہ کر لینا چاہئے۔ اور پتہ اپنا صاف لکھیں۔ یہ تاکید ہے +



# باب ساتواں

## مختصر لغات ادویات جو ضروری ہیں

ردیف۔ الف

| الفاظ حل طلب | حل یا مشہور نام | الفاظ حل طلب | حل یا مشہور نام |
|---|---|---|---|
| اُبہل | کنکول مرچ یا ہٹوبیر | ادرک | زنجبیل یا سونٹھ خشک |
| اُنیس | ایک گھاس کی جڑ بھورا رنگ | ارجن | ایک ہندی مشہور درخت |
| اجمود ۵ | اجوائن ولایتی یا کرفس ہندی | اڑوسہ | بانسہ۔ بھیکڑ۔ بسوٹی۔ ابلوخلسا۔ |
| اسگندھ | سفید لکڑی عوام ناگوری اسگندھ | اسپند | حرمل۔ کالا دانہ |

۵ اجمود۔ یہ اجوائن سے دوگنا موٹا ہوتا ہے اور کرفس ہندی بھی کہتے ہیں رنگت بھی اجوائن سے مختلف ہے

| الفاظ حل طلب | حل یا مشہور نام | الفاظ حل طلب | حل یا مشہور نام |
|---|---|---|---|
| رشنہ | لانا۔ لانی۔ درخت اشنخار | ہرا خودودوں | ایک بوٹی قسم گھاس ہے |
| اصل السوس | ملٹھی بیخ کوربیا السوس | اطریلال | کاک جنگی۔ پازاغاں |
| اظفار الجن | کرنیات ایک گھاس ہے۔ | | حشیشۃ الارض۔ اظفار الطیب |
| اک یا آک | عشر یا عدار۔ خوک | افسنتین | خترق۔ ایک گھاس کڑوا |
| اقاقیا | عصارہ پوست درخت | اکسن | بہبول بوٹی جیسا ہوتا ہے |
| ابرک | ابرک یا طلق | اکنگمت | کرنجوہ۔ خایہ ابلیس۔ پیچکہ |
| اٹ سٹ | بسکھپرہ سفید سٹ ؎1 | انجرہ و قریص | تخم اوٹنگن |
| اخروٹ | جوز۔ گردگان | اونٹ کٹارا | ایک مشہور ہندی بوٹی ہے ؎2 |
| اذاراقی | کچلہ (زہر دار ہے) حب الغراب | ایل پالک | جنگلی پالک کو کہتے ہیں۔ |
| انڈولی | ارنڈ کا پھل۔ بید انجیر | انگوزہ۔ انگزد | ہینگ۔ صمغ انجدان سیاہ |
| اساروں | دونہ بالا<br>سوگندہ بالا | اندرائن | حنظل۔ تما |
| | | ایلوا | صبر |

## ردیف۔ ب

| | | | |
|---|---|---|---|
| باورنجبویہ | بلی لوٹن | بادیاں | سونف |
| بائے ڑنگ | بڑنگ کابلی | باوچی | باکچی |
| بسد | مونگا۔ جڑ مرجان | بسباسہ | جاوتری |
| بسفانج | ایک قسم کی جڑ ہے | بڑا گوکھرو | بڑا بھانگرہ |

؎1 بسکھپرہ سفید مشہور بیل ہے۔ نیم گز تک پھیل جاتی ہے۔ اور شاخوں کے درمیان قبہ سے بلند ہوتے ہیں اور بیج خرفہ جیسے سیاہ باریک۔ اس کی دو قسم ہے۔ ایک سفید۔ دوسری سُرخ۔ سفید برائے سٹ اور سُرخ کو بسکھپرہ اور پتا چوڑا ہوتا ہے +

؎2 ایک خاردار بوٹی ایک گز اونچی کانٹے دار شاخوں پتوں اور پھول سفید گول ان پر بھی کانٹے ہوتے ہیں۔ بڑے بڑے ہوتے ہیں کٹائی یعنی چوک نمولی جیسے خشک زمین میں پیدا ہوتا ہے +

| الفاظ حل طلب | حل یا مشہور نام | الفاظ حل طلب | حل یا مشہور نام |
|---|---|---|---|
| بکائن | آزاد درخت یعنی ڈیک | بندال | کڑوی توری |
| بنولے | تخم کپاس | بن کی چھال | کپاس کی چھال |
| بورچھڑی | چھڑ بیری جسے بھی کہتے ہیں | بہوپھلی | ایک بوٹی لیسدار ہے۔ |
| بھلانوہ | بلادر۔ حب الکلب | بول سر | مولسری |
| بچ | جنگلی بوٹیکی لکڑی۔ اگرترکی | بوزیدان | ایک جڑ ہے۔ |
| بیلگری | مغز بیل ایک درخت کا پھل | بیدانجیر | ارنڈ۔ رینڈ |
| بادروج | تلسی جنگلی | بیخ قصب | بیخ نے |
| بقلۃ الحمقا | خرفہ | بندق ہندی | ریٹھہ۔ اریٹھہ |
| برہمی | نابس پتر۔ ایک پانی کی بوٹی | بھٹ کٹائی | کٹیلی۔ کٹائی خورد |
| بیربہوٹی | کرم مخمل یہ مشہور کرم سرخ رنگ ہے | بیش | بچھناک۔ بس۔ میٹھا تیلیہ۔ |
| بھون پھلی | بہوبہلی۔ بہپھلی | بہروزہ | یہ ایک پہاڑی درخت کی گوند |

## ردیف۔ پ

| الفاظ حل طلب | حل یا مشہور نام | الفاظ حل طلب | حل یا مشہور نام |
|---|---|---|---|
| پاپڑہ | خبازی | پلاس پاپڑہ | تخم ڈھاک۔ تخم پلاس |
| پیلامول | فلفلموبہ۔ پیلامور | پیپل یا پیپلیاں | فلفل دراز۔ مگھان |
| پھٹکنڈہ | چرچٹہ۔ تخم خاردار گونہ۔ چرچرہ | پپیتہ | ارنڈ خربوزہ |
| پوٹن | کاکنج | پنج رنگ پنجانگ | کسی درخت کے پھل پھول پتے شاخیں جڑیں |
| پشک موش | چوہیکی مینگن | پنجانگشت | سنبھالو |
| پت پاپڑہ | شاہترہ | پشرج | ساذج |
| پکھان بید | جنطیانہ | پڑھی | پتھرچٹہ |

## ردیف۔ ت

| الفاظ حل طلب | حل یا مشہور نام | الفاظ حل طلب | حل یا مشہور نام |
|---|---|---|---|
| تمساح | نگر۔ مگرمچھ | تراب الہالک | سم الفار۔ سنکھیا |
| ترپھلہ | ہلیلہ۔ بلیلہ۔ آملہ کا مرکب ہموزن | ترکشہ | سیاہ مرچ سونٹھ مگھاکا مرکب ہموزن |

| الفاظ حل طلب | حل یا مشہور نام | الفاظ حل طلب | حل یا مشہور نام |
|---|---|---|---|
| تریاک | افیون | تیزپات | سالج ہندی - پتری - تیج بل |
| تخم جرجیر | تارا میرہ - ترمیرہ - گگج | تھتورہ | دھتورہ - جوزماثل |
| تربد | نسوت | ترب | مولی |
| تگر | اساروں | تیج بل | تیزپات |
| ترایاں | لجالو - لاجونتی یا چھوئی موئی | تیبر | کبابہ |
| تگھہ | دھان یا گیہوں کی بھوسی | تالیس پتر | زرنب |
| تیوراج | اندرجو کی چھال | تلسی جنگلی | ریحاں دشتی |

## ردیف - ج - چ

| الفاظ حل طلب | حل یا مشہور نام | الفاظ حل طلب | حل یا مشہور نام |
|---|---|---|---|
| جاہی جوہی | جنگلی چنبیلی [1] | جاؤشیر | گوندہے |
| جندجیرہ | لٹ جیرہ | جٹا بالسی | بالچھڑ |
| جاتی | جوتری | جل کمبھی | ایک پانی پر پودا جمتاہے۔ |
| جھاؤ | درخت گز - طرف | جیاپوتا | دانے دانے جنمیں سے ہندو مالا بناتے ہیں |
| جوانسہ - جواہنسہ | ایک گھاس کانٹے دار | جل بھنگرہ | شترخار - حاج |
| جندبیدستر | خصیہ سگ دریائی | جنطیانہ | پکھاں بید |
| جوزبوا | جائفل | جوزالقی | مین پھل |
| جوزماثل | دھتورہ - تاتورہ | جلاپا | جلیپ مشہور جلاب دینے کی جڑ |
| جل نیب | برلونیا [2] | جلنار | گلنار - پھول انار |
| چشخام | چاکسو | چارولی | چرونجی |
| چترک | چیتہ شیطرج ہندی | چترٹوپن | مکو - عنب الثعلب |
| چڑچڑا | لٹ زیرہ | چرمٹی | گھونگچی جسکو رتکاں کہتے ہیں۔ |

[1] یہ باریک پھول چنبیلی جیسا تھوڑی خوشبو رکھنے والا۔

[2] یہ ہفتی خوان بوٹی ہے لمبا آب سرد جیسا پودا اوپر خوشنما گلابی ہلکا پھول۔

| الفاظ حل طلب | حل یا مشہور نام | الفاظ حل طلب | حل یا مشہور نام |
| --- | --- | --- | --- |
| چھپلا | ڈھاک | چہار چھبیلہ | پتے بوٹی خوشبودار |
| چرک آہن | لوہیکی میل | چھیرا | رشتہ چھڑیلہ |
| چوک | جڑ فلفل دراز | چوب میدہ | میدہ لکڑی مشہور ہے۔ |

## ردیف ح۔خ

| الفاظ حل طلب | حل یا مشہور نام | الفاظ حل طلب | حل یا مشہور نام |
| --- | --- | --- | --- |
| حرمل | اسپند | حسک | گرڑو |
| حضض | رسوت | حب القلب | کلتھی |
| حلبہ | میتھی | حنظل | اندرائن۔تمہ۔کوڑتمہ |
| حب الغراب | کچلہ۔اذراقی | حجر البقر | فادزہر حیوانی |
| حرمنری | ہرمچی از قسم گیرو سرخ | حسن یوسف | یہ دانے معدنی ہیں گندھک کے |
| حلزون | سنگھ | حب القرطم | تخم کسنبہ یعنی کرڑو |
| خارپشت | جنگلی چوہا | خرمہرہ | کوڑی پیلی یعنی زرد رنگ |
| خفاش | چمگادڑ۔شب پر | خردل | رائی |
| خربق | کٹکی | خطمی | گل خیریکا پودا |
| خولنجاں | کلیجن۔پان کی جڑ | خار خسک | گوکھرو۔بھکڑہ |
| خبث الحدید | لوہیکی میل | خشخاش | تخم پوست یعنی ڈوڈہ افیون والا |

## ردیف د۔ڈ۔ذ

| الفاظ حل طلب | حل یا مشہور نام | الفاظ حل طلب | حل یا مشہور نام |
| --- | --- | --- | --- |
| دار فلفل | پیپلا مول۔پیپرا مور | دوقو | تخم گزر یعنی بیج گاجر |
| درونج عقربی | جڑ بوک کی طرف ٹیڑھی | دم الاخوین | رنگ برت گوند |
| وندیودہ | برادہ دانت ہاتھی | دوب گھاس | سفید گھاس |
| دیودار | صنوبر | دہن الثور | روغن گاؤ |
| دھان | چاولوں کے پودے | ڈدرلا | بادنجان صحرائی بھٹ کٹائی۔ اردو بینگن بھی کہتے ہیں۔ |
| دھماسہ | قسم جوانسہ کانٹے دار | | |

| الفاظ حل طلب | حل یا مشہور نام | الفاظ حل طلب | حل یا مشہور نام |
|---|---|---|---|
| ڈھاک | چھچھڑا درخت ٹیسو۔ پلاس | ڈیلا | پھل درخت کریر |
| ڈانسرہ | تنزیک۔ ایک تخم ترش | ڈابھ | ایک قسم گھاس کی ہے |
| ذرہ | جوار غلہ ہے | ذات الذہب | برگد۔ بڑ درخت مشہور عام ہے |
| ذہب | سونا | ذراریح | تیلین |

## ردیف۔ ر۔ ز

| الفاظ حل طلب | حل یا مشہور نام | الفاظ حل طلب | حل یا مشہور نام |
|---|---|---|---|
| رام پتری | ہندی مشہور دوا | رائی | خردل |
| زرورد | زیرہ پھول گلاب کے درمیان | زلو۔ زلوچہ | جونک |
| روہنس | اذخر | رازیانہ | سونف۔ بادیان |
| روغن بید انجیر | تیل تخم ارنڈ | ریوند چینی | جڑ ہے زردی مائل |
| ریوند خطائی | جڑ ہے سرخی زردی مائل | راتینج | گوند صنوبر کا ہے۔ |
| رودونتی، رودونتی | ایک پہاڑی بوٹی ہے | راسنا | راسن |
| راسنا جال | پنڈال توری | رتن جوت | ایک بوٹی سرخ ہے + |
| راوند طول | ایک جڑ ہے | زبد البحر | کف دریا |
| زنجبیل | سونٹھ۔ ادرک خشک | زاک | زاج۔ پھٹکری کی رنگ ہے |

## ردیف۔ س۔ ش

| الفاظ حل طلب | حل یا مشہور نام | الفاظ حل طلب | حل یا مشہور نام |
|---|---|---|---|
| ساجی | اشخار۔ سجی | سبوس گندم | چھان آٹا گندم |
| سرپھنکہ | سرپھوکہ۔ سوفار | سرمق | اسفاناج رومی۔ بہتوا۔ |
| سرب سیسہ | سکہ دھات عام ہے | سلطان ارضہ | شاہ دیمک |
| سنگرد | زقوم تدھار | سنگدانہ | معدہ۔ حیوانات |
| سنکھاہولی | ہندی مشہور بوٹی ہے[1] | سہجنہ[2] | سہانجنہ۔ سرجنہ درخت ہے۔ |

[1] یہ سبزہ چمن پر افتادہ پھول سفید و مائل گلابی صبح اور رات کو خوب کھلتا ہے +

[2] ایک درخت ہے اسکو لمبی لمبی باریک سیویاں جیسی پھلیاں لگتی ہیں۔ اچار لوگ بنا لیتے ہیں۔